صادق التعبیر!
یعنی
سچا روحانی

# خواب نامہ حضرت یوسف علیہ السلام

(مع)

## تعبیر نامہ بزرگانِ دین و فالنامہ پیغمبری



تالیف کردہ
شیخ محمد حسین آزاد اجمیری

# فہرست مضامین


| نمبر شمار | مضامین | نمبر صفحہ |
|---|---|---|
| ۱ | خواب | ۵ |
| ۲ | خواب کی حقیقت جاننے کے لئے فہم انسانی کی کوشش :- | ۶ |
| ۳ | حقیقت خواب، احکام الٰہی کی روشنی میں - | ۷ |
| ۴ | خواب کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارشادات - | ۸ |
| ۵ | خواب کے متعلق بزرگان دین کے ارشادات - | ۹ |
| ۶ | تعبیر خواب کے متعلق مسلمان علماء کی کوشش - | ۱۰ |
| ۷ | سچے روحانی خواب یعنی رویائے صادقہ - | ۱۰ |
| ۸ | خواب کے متعلق علامہ ابن خلدون کے خیالات - | ۱۱ |
| ۹ | سچے خواب کیوں آتے ہیں ؟ | ۱۲ |
| ۱۰ | رویائے صادقہ کے متعلق ابن حزم کے خیالات - | ۱۳ |
| ۱۱ | حقیقت خواب، امام غزالی کے نقطہ نظر سے - | ۱۴ |
| ۱۲ | خواب ابن حزم کی نگاہ میں - | ۱۵ |
| ۱۳ | فلسفۂ خواب، ابن خلدون کے نقطہ نگاہ سے - | ۱۵ |
| ۱۴ | قرآن مجید اور دیگر کتب مقدسہ میں خوابوں کا ذکر - | ۱۶ |
| ۱۵ | حضرت یوسف علیہ السلام کا خواب، اور حضرت یعقوبؑ کا ارشاد - | ۱۷ |
| ۱۶ | شاہِ مصر کا خواب - | ۲۱ |
| ۱۷ | بزرگان دین کے روحانی خواب - | ۲۲ |
| ۱۸ | امیر المومنین حضرت عمر بن عبدالعزیز رض کا خواب - | ۲۳ |
| ۱۹ | خواب میں خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رح کا تذکرہ - | ۲۳ |
| ۲۰ | ملاں وجیہہ الدین رح کا خواب - | ۲۴ |
| ۲۱ | حضرت عبداللہ بن مبارک رح کا خواب - | ۲۴ |
| ۲۲ | مولانا حسام الدین بدایونی رح کا خواب - | ۲۵ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | خواب کی تعبیر۔ | ۲۶ |
| ۲۴ | خواب اور تعبیر۔ | ۲۸ |
| ۲۵ | تعبیر خواب کے عالم۔ | ۲۹ |
| ۲۶ | تعبیر کرنے والے کیلئے کن علوم کا ماہر ہونا ضروری ہے۔ | ۳۰ |
| ۲۷ | معبّر کے لیئے ہدایات۔ | ۳۱ |
| ۲۸ | ہدایات برائے صاحب خواب۔ | ۳۳ |
| ۲۹ | خواب کی قسمیں! | ۳۵ |
| ۳۰ | تعبیر بتانے والے کے لیئے اہم ہدایات۔ | ۳۶ |
| ۳۱ | جھوٹے اور بے بنیاد خواب | ۳۶ |
| ۳۲ | ڈراؤنے اور خطرناک خواب۔ | ۳۸ |
| ۳۳ | خواب کا فرق مرتبہ کے لحاظ سے۔ | ۳۸ |
| ۳۴ | خواب پر وقت کے اثرات۔ | ۳۹ |
| ۳۵ | خواب پر تاریخوں کا اثر۔ | ۴۰ |
| ۳۶ | روزانہ ساعتوں کا نقشہ۔ | ۴۱ |
| ۳۷ | سعد و نحس ساعتوں کا نقشہ۔ | ۴۲ |
| ۳۸ | بھولے ہوئے خواب کو یاد کرنے کا طریقہ | ۴۳ |
| ۳۹ | مجرّبہ خواب! | ۴۴ |
| ۴۰ | دوسرے کو حسب منشا خواب دکھانا۔ | ۴۵ |
| ۴۱ | خود اپنے حسب منشا خواب دیکھنا۔ | ۴۵ |
| ۴۲ | خواب میں کام کرنا۔ | ۴۶ |
| ۴۳ | غیر واضح خواب اور اُن کی تعبیر۔ | ۴۷ |
| ۴۴ | خواب میں خدا تعالیٰ کی زیارت۔ | ۴۸ |
| ۴۵ | قرآنی سُورۃ خواب میں پڑھنے کی تعبیرات۔ | ۴۹ |
| ۴۶ | خواب میں پیغمبروں کو دیکھنے کی تعبیرات۔ | ۵۷ |
| ۴۷ | خواب میں صحابہ کبار کو دیکھنے کی تعبیرات | ۵۹ |


مؤلف

# خواب کی تعبیر دیکھنے کیلئے حروف تہجی کے لحاظ سے فہرست


| مضامین | | صفحہ | مضامین | | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| الف ممدودہ | آ | ۶۱ | شین معجمہ | ش | ۱۴۷ |
| الف مقصورہ | ا | ۶۶ | صاد مہملہ | ص | ۱۵۴ |
| بائے موحدہ | ب | ۷۲ | ضاد معجمہ | ض | ۱۵۶ |
| بائے فارسی | پ | ۸۲ | طائے مہملہ | ط | ۱۵۹ |
| تائے تازی | ت | ۸۹ | ظائے معجمہ | ظ | ۱۶۲ |
| تائے ہندی | ٹ | ۹۳ | عین مہملہ | ع | ۱۶۳ |
| ثائے مثلثہ | ث | ۹۵ | غین معجمہ | غ | ۱۶۷ |
| جیم تازی | ج | ۹۶ | ردیف فائے | ف | ۱۶۹ |
| جیم فارسی | چ | ۱۰۰ | ردیف قاف | ق | ۱۷۱ |
| حائے حطی | ح | ۱۰۷ | کاف تازی | ک | ۱۷۴ |
| خائے معجمہ | خ | ۱۰۹ | کاف فارسی | گ | ۱۸۲ |
| دال مہملہ | د | ۱۱۲ | ردیف لام | ل | ۱۸۸ |
| دال ہندی | ڈ | ۱۲۳ | ردیف میم | م | ۱۹۱ |
| ذال معجمہ | ذ | ۱۲۵ | نون موحدہ | ن | ۱۹۸ |
| رائے مہملہ | ر | ۱۲۶ | ردیف واؤ | و | ۲۰۲ |
| زائے معجمہ | ز | ۱۳۳ | ردیف ہوز | ہ | ۲۰۴ |
| سین مہملہ | س | ۱۳۸ | یائے تحتانی | ی | ۲۰۷ |


وغیرہ وغیرہ

"آزاد"

# خواب

جب سے یہ دنیا پیدا ہوئی ہے، اور جہاں جہاں بھی آدم زاد آباد ہیں، دنیا کے ہر حصے میں بسنے والے انسانوں، ہر قوم کے افراد اور تقریباً ہر آدمی کو کبھی نہ کبھی خواب ضرور آتے ہیں، بعض لوگوں کو کثرت سے، اور بعض کو کبھی کبھار۔

جس طرح سینما کے پردے پر ہم بے جان تصویروں کو مختلف حالتوں میں متحرک دیکھتے ہیں، اور جس طرح ہمیں اس پردہ پر مختلف نظارے، اور مختلف کردار اپنی اصلی اور حقیقی صورت میں نظر آتے ہیں، اسی طرح سوتے میں پردۂ دماغ پر ہمیں بعض وقت دل خوش کن، بعض وقت دردناک و خطرناک، اور بعض وقت عجیب و غریب نظارے نظر آتے ہیں، بعض وقت مُردہ بزرگوں، عزیزوں اور دوستوں سے ملاقات اور گفت گو ہوتی ہے، چنانچہ نیند کے عالم میں ہم جو واقعات و حادثات دیکھتے ہیں، اسے خواب کہتے ہیں۔

خواب کے متعلق تمام روئے زمین اور عالم انسانی میں دو قسم کے نظریات پائے جاتے ہیں ایک گروہ کہتا ہے، کہ خواب بعض پیش آمدہ واقعات کی نشان دہی کرتے ہیں، اور بعض کہتے ہیں، کہ یہ صرف وہم اور ذہنی بیماری کی دلیل ہے۔

مگر —— دراصل یہ دونوں نظریات ایک حد تک درست و بجا ہیں، کیونکہ بعض اوقات ذہنی پریشانی، دماغی خلل، بے خوابی اور پراگندہ خیالی کی وجہ سے بھی خواب آتے ہیں۔ جن کی حقیقت خیالات پریشان یا وہم کے سوا کچھ نہیں ہوتی۔

لیکن —— یہ حقیقت بھی اپنی جگہ اٹل ہے۔ کہ اکثر خواب سچے بھی ہوتے ہیں، جن کے ذریعہ انسان کو پیش آمدہ واقعات کی حقیقی تصویر دکھائی جاتی ہے یعنی انہیں مستقبل میں پیش آنے والے واقعات سے آگاہ کیا جاتا ہے۔

# خواب کی حقیقت جاننے کیلئے فہم انسانی کی کوشش

دانشورانِ عالم، اور ہر قوم کے مفکرین نے خواب کی حقیقت و ماہیت کو مختلف انداز سے سمجھنے اور سمجھانے کی کامیاب کوششیں کی ہیں۔ اور ہر اس شخص نے جس نے علم خواب کے متعلق تحقیق کرنے کی کوشش کی ہے۔ اپنی اپنی عقل اور اپنے اپنے فہم و دانش کے مطابق مختلف نظریات کو ہمارے سامنے پیش کیا ہے۔ مگر یہ مسئلہ پوری طرح حل نہ ہو سکا۔ موجودہ دور میں جبکہ کہا جاتا ہے کہ فکر انسانی انتہائی عروج تک پہنچ چکا ہے۔ انسانی افکار و خیالات اپنے نقطۂ کمال کو پہنچ جانے کے باوصف قدرت کے بہت سے بھیدوں میں سے بعض بھیدوں کو دریافت کرنے میں کامیاب ہو چکے ہیں۔ مگر پھر بھی وہ اس مسئلہ کو پوری طرح حل نہیں کر سکتے کیونکہ وہ ع

وہیں تک دیکھ سکتا ہے نظر جسکی جہاں تک ہے

دورِ جدید کے ماہرین نے خوابوں کے متعلق بھی قدیم توہمات اور مذہبی روایات سے ہٹ کر خالص سائنسی نقطۂ نظر سے اور سائنسی انداز سے اس مسئلہ پر روشنی ڈالی اور چھان پھٹک کی ہے۔ جس کے نتیجہ میں ماہرینِ نفسیات بہت سی دور کی کوڑیاں ڈھونڈ کر لائے ہیں۔ تاہم خوابوں کے متعلق واضح اور واشگاف طریقہ سے کوئی بات سامنے نہیں آ سکی۔ البتہ اس ضمن میں مختلف مفکرین کے فراہم کردہ نظریات سے دورِ جدید کے ماہرین کو خوابوں کے متعلق جاننے اور سمجھنے کے لیے بہت سی مدد ملی ہے۔

حضرت علامہ ابن سیرین رح حضرت امام جعفر صادق، ابن خلدون، حضرت دانیال، ابراہیم کرمانی رح، ابن حزم، اسمٰعیل بن اشعث ابن فرحون مدنی، افلاطون، جالینوس، ارسطو، آرٹمیڈورس، برگساں، ڈیکارٹ، لاک، ابرکس امبسی، شوبلر، سٹریل، کونٹ اور فرائیڈ وغیرہ سینکڑوں ماہرین نے علم خواب کے متعلق جن اسرار کا سراغ لگایا ہے، اور تعبیر خواب کے سلسلہ میں جن حقیقتوں سے پردہ اٹھایا ہے، اور جو جو اصول اور قواعد وضع کئے ہیں، ان کی طفیل خوابوں کو بڑی حد تک سمجھا اور جانا جا چکا ہے، اور خوابوں کی حقیقت اب پہلے کی طرح ڈھکی چھپی

نہیں رہی ہے۔

عہدِ حاضر میں جہاں یہ سمجھا جا چکا ہے، کہ خواب محض دماغی افکار اور نفسی رجحان کا مظہر ہوتے ہیں، وہاں انہیں سمجھنے اور جاننے کے لئے باضابطہ اصول مدون کیے گئے ہیں۔ قدیم توہمات اور دیگر مابعد الطبعیہ خیالات سے ہٹ کر خالص سائنسی انداز سے خوابوں کا تجزیہ کیا جاتا ہے، نفسیاتی اور عضویاتی نقطۂ نظر سے خواب کی تشریح اور اسکی تاویل کی جاتی ہے۔

نظر اپنی اپنی ——— پسند اپنی اپنی

# حقیقتِ خواب احکاماتِ الٰہی کی روشنی میں!

علمِ تعبیر کی فضیلت یہ ہے کہ خود خداوند تعالیٰ نے اسے خاص انعام سے تعبیر فرمایا ہے۔ اور جس علم کو باری تعالیٰ نے اپنا فضل و کرم ظاہر کیا ہے، وہ علم کتنا افضل و مبارک ہوگا۔ ارشادِ الٰہی کی ایک مثال یہ ہے، کہ سورۂ یوسفؑ میں ارشاد فرمایا ہے، کہ "اسی طرح ہم نے یوسفؑ کو اس ملک (مصر) میں سلطنت عطا فرمائی۔ اور اس کو علمِ تعبیر سکھایا"۔

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے واقعۂ معراج شریف کے بعد ایک خواب دیکھا، اور اس خواب کا اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اس طرح ذکر کیا ہے:۔

"کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول (حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے خواب کو سچ کر دکھایا"۔

اس ارشادِ باری تعالیٰ سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے، کہ خواب ایک نعمت ہے، جس کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کے احکامات بندوں پر ظاہر ہوتے ہیں، یہ علم ایسا افضل و اشرف ہے کہ خدا تعالیٰ کے نیک بندے نہ صرف اس پر یقین اور ایمان رکھتے ہیں، بلکہ وہ معبودِ برحق کے ہر حکم پر سرِ تسلیم خم کرتے ہیں۔ خواہ وہ احکام عالمِ بیداری میں ہوں یا عالمِ خواب میں جیسا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خواب میں یہ بشارت ہوئی، کہ وہ اپنے بیٹے کو ذبح کر رہے ہیں۔ اور ان باپ بیٹوں نے اس حکمِ الٰہی کی عملاً تعمیل کر ڈالی۔ اس کے متعلق قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے اس طرح فرمایا ہے، کہ:۔

"اے ابراہیم! بیشک تو نے اپنے خواب کو سچ کر دکھایا ہے، اور ہم اپنے نیک بندوں کو اسی طرح اجر دیا کرتے ہیں"۔

ان احکامات الٰہی اور قرآن پاک کی ان مثالوں سے خواب کی فضیلت اور صداقت کا زبردست ثبوت ملتا ہے، جس سے ظاہر ہوتا ہے، کہ خواب صرف وہم و خیالات پر ہی مبنی نہیں ہوتے، بلکہ اسرار و احکامات الٰہی کا ذریعہ اظہار بھی ہیں، البتہ یہ بات ضرور ہے کہ خدا کے نیک بندے جس طرح عالم بیداری میں احکامات الٰہی پر کاربند رہتے ہیں، اسی طرح عالم خواب میں بھی، جب ان پر احکام و اسرار الٰہی کا انکشاف ہوتا ہے، تو وہ پوری مستعدی سے ان پر کاربند ہوتے ہیں۔ جیسے حضرت ابراہیم علیہ السلام عالم خواب میں ہی احکام الٰہی سے مطلع ہو کر اپنے عزیز فرزند کی قربانی کے لئے بخوشی تیار ہو گئے تھے۔

# خواب کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات

"حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا:۔ آثار نبوت میں سے اب کوئی شے باقی نہیں رہی، لیکن مبشرات (یعنی میرے بعد نبوت ختم ہو جائے گی، اور آئندہ ظہور میں آنے والے واقعات کو معلوم کرنے کا طریقہ مبشرات کے سوا اور کوئی نہ ہوگا۔"

صحابہ کرام نے پوچھا، یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم! مبشرات کیا ہیں؟ آپ نے ارشاد فرمایا:۔ "اچھے یا سچے خواب!

- "سچا خواب ایک قسم کی وحی ہے، تاکہ خواب دیکھنے والا اللہ کے حکم سے غافل نہ رہے۔"
- "جب تک خواب بیان نہ کیا جائے، وہ پرندے کے پاؤں پر ہوتا ہے (یعنی غیر متعلق) جب اسے بیان کر دیا جائے، تو وہ واقع ہو جاتا ہے۔"
- "سب سے بڑا بہتان یہ ہے، کہ آدمی اپنی آنکھوں کو وہ چیز دکھلائے، جو آنکھوں نے نہیں دیکھی، یعنی آنکھوں پر بہتان باندھے، اور جھوٹا خواب بیان کرے۔"
- "جب خواب میں شیطان کسی کے ساتھ کھیلے، تو چاہیئے، کہ وہ اس خواب کو دوسروں کے سامنے بیان نہ کرتا پھرے۔"
- "مومن کا خواب نبوت کا چھیالیسواں حصہ ہے۔"
- "دوست یا دانا آدمی کے سوا، اور کسی سے خواب بیان نہ کرو۔"

- "جو تم میں سے زیادہ جو سچ بولتا ہے، وہ خواب بیان کرنے میں بھی زیادہ سچا ہے۔"
- "زیادہ سچا خواب صبح کے وقت کا ہے۔"
- "اچھا خواب خدا کی طرف سے ہے۔ چنانچہ جو شخص کوئی اچھا خواب دیکھے تو صرف اسی سے بیان کرے جس سے وہ محبت کرتا ہے، ہر آدمی سے خواب بیان نہ کرتا پھرے، اور جو شخص بُرا خواب دیکھے، وہ کسی کو نہ سُنائے، اس لیے کہ اس طرح وہ خواب سے نقصان نہ پہنچائے گا۔"
- "جو شخص بُرا خواب دیکھے، اُسے چاہیئے کہ جاگ اُٹھنے پر تین بار بائیں جانب تھتکار دے، اور خدا تعالیٰ کے ذریعہ تین مرتبہ شیطان سے پناہ مانگے، اور جس کروٹ پر اُس نے خواب دیکھا تھا، اُسے بدل دے۔"
- فرمایا: "جس شخص نے مجھے خواب میں دیکھا، اُس نے مجھ ہی کو دیکھا، اس لئے کہ شیطان میری صورت اختیار نہیں کر سکتا۔"

# خواب کے متعلق بزرگانِ دین کے ارشادات

- امیر المؤمنین حضرت علی رضہ نے فرمایا: "اگر مومن کوئی خواب دیکھے، یا کوئی اور شخص اُسے خواب میں دیکھے، تو اسکی تعبیر جاننی اس پر واجب ہے۔ تاکہ نیک خواب سے خوشی حاصل ہو۔ اور بُرے خواب سے امن میں رہے۔"
- حضرت عبداللہ بن عباس رضہ نے فرمایا: "خواب ایک نعمت ہے، اسی نعمت کے ذریعہ رسول اللہ صلعم کو نبوت کی بشارت، اور جبرئیل کی زیارت نصیب ہوئی۔"
- ابن خلدون کا بیان یہ ہے: "جب نفسِ انسانی جسمانی مصروفیت سے فارغ ہوتا ہے، تو وہ روحانیت کی طرف مائل ہو جاتا ہے، اس موقعہ پر خواب میں جو صورت حال پیدا ہوتی ہے، وہ رویائے صادقہ کہلاتی ہے۔"
- حضرت امام غزالیؒ نے فرمایا: "جو بھی خواب دیکھا جائے، وہ محض خیالی اور بے مطلب نہیں ہوتا، بلکہ اس کے اندر کوئی نہ کوئی حقیقت ضرور ہوتی ہے۔"
- جناب ہشام بن عروہؒ نے فرمایا: "خدا کے نیک اور برگزیدہ بندوں کو دنیا ہی

کے اندر خوابوں کے ذریعہ بشارت ہوتی رہتی ہے۔"

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی ؒ نے فرمایا :-

"جب سوچ کو حجاب سے فرصت ملتی ہے، اور حجاب دور ہو جاتے ہیں، تو اس میں یہ استعداد پیدا ہو جاتی ہے، کہ کمالِ علم اور اسرارِ الٰہی اس پر بے نقاب ہوں، یہ کیفیت خواب کے عالم میں رُونما ہوتی ہے، اور نیک قسم کی خدائی تعلیم کہلاتی ہے۔"

## تعبیرِ خواب کے متعلق مُسلمان عُلماء کی کوشش

اگرچہ دنیا کے ہر حصے میں، اور ہر قوم کے دانشوروں نے خواب اور اسکی تعبیر کے متعلق اپنی اپنی عقل و دانش کے مطابق علم کے موتی بکھیرے ہیں، مگر علماء و حکماءِ اسلام نے اس ضمن میں جتنی محنت و تجسس اور تحقیق و تدقیق سے کام لیا ہے۔ وہ اپنی مثال آپ ہے۔ مسلمان فلاسفروں نے اس موضوع پر بہت سی کارآمد و مفید کتب لکھی ہیں، قرآن مجید میں بھی کئی جگہ سچے خوابوں کا ذکر موجود ہے، قرآن مجید میں خوابوں اور مبشرات یعنی حصولِ نبوت میں شمار کیا گیا ہے۔

مُسلمان علماء و مفکرین اور ماہرین علم خواب نے اپنی تصانیف میں خواب اور فلسفۂ تعبیر پر سیر حاصل تبصرے کئے ہیں، اور ٹھوس دلائل دیئے ہیں، حضرت امام بخاری ؒ، مسلم ؒ، امام جعفر صادق، امام غزالی ؒ۔ حکیم سنائی، ابن حزم، ابن خلدون، حضرت دانیال ؑ اور ابن سیرین ؒ جیسے بلند پایہ علماء و حکماء اور دانشوروں نے خوابوں کے متعلق جو فلسفیانہ نظریات پیش کئے ہیں، وہ اس کتاب میں آپ کو جا بجا نظر آئیں گے۔

## سچے رُوحانی خواب یعنی رؤیائے صادقہ!

رُوحانی خواب یعنی رؤیائے صادقہ: جن کی وجہ سے حال یا مستقبل میں ظاہر ہونے والے واقعات ہُو بہو، یا اشارات کے سبب معلوم ہو جاتے ہیں۔

مُسلمان صوفیوں، عالموں، فلسفیوں اور محدثوں نے رؤیائے صادقہ کے متعلق سیر حاصل بحث کی ہے، حضرت امام بخاری ؒ، امام مسلم ؒ، امام غزالی ؒ، احاحظہ، حکیم سنائی، ابن حزم،

ابن خلدون جیسے مؤرخوں، محدثوں اور فلاسفروں نے اس بارہ میں تحقیق کے قیمتی موتی بکھیرے ہیں، اور جو جو نقطہ آفرینیاں کی ہیں، وہ نہایت عمدہ توضیحات پر ہیں، ان تمام علمائے و مفکرین کے ارشادات و افکار کی روشنی میں رؤیائے صادقہ کا فلسفہ صاف اور واضح طور پر سامنے آجاتا ہے، اور اس حقیقت کو سمجھنے کے لئے کوئی دقت پیش نہیں آتی۔

## خواب کے متعلق علامہ ابن خلدونؒ کے خیالات

خواب کی ماہیت، اور اسکی حقیقت (عضویاتی نقطہ نظر سے) بیان کرتے ہوئے علامہ ابن خلدون نے حواس خمسہ سے متعلق بحث شروع کی ہے، اور بتایا ہے، کہ حواس خمسہ کو انسان کے نفس روحانیہ میں حجاب اور پردے کی حیثیت حاصل ہے، اور پھر حجاب اور حواس کے اُٹھ جانے اور نفس روحانیہ کے ظاہر ہونے کے متعلق دلائل دیتے ہوئے لکھتے ہیں، کہ:۔

"نفس ناطقہ، یعنی ذات روحانی، آنے والے واقعات کو کسی وقت جان لیتا ہے، اور یہی خواب کی حقیقت ہے"

- حضرت علامہ لکھتے ہیں: "نفس ناطقہ اپنی روحانیت کی وجہ سے آنے والے واقعات کا بخوبی مطالعہ کر لیتا ہے، اور اپنی قوت ادراک سے کام لیتا ہے، بعض وقت یہ علم کمزور ہوتا ہے، یعنی خیالی تمثیل اور محاکات کے باعث زیادہ صاف اور واضح نہیں ہوتا، اور ایسی حالت میں خواب کے لیے تعبیر کی ضرورت ہوتی ہے، مگر بعض اوقات یہ علم قوی ہوتا ہے، محاکات کی بندشوں سے پاک و مبرا، ایسی صورت میں اس کے لئے تعبیر کی حاجت نہیں ہوتی۔ بلکہ ہر بات اپنی اپنی جگہ واضح اور صاف ہوتی ہے" ایسے خوابوں کا سبب وقوع کیا ہے؟ اس کی وضاحت علامہ ابن خلدون نے یوں فرمائی ہے، کہ:۔
- "اس کے وقوع النفس پر ایسے لمحہ گذرنے کا سبب یہ ہے کہ نفس بذات خود ایک رُوحانی چیز ہے، اور جسم کے مدارک سے مل کر اسکی تکمیل ہوتی ہے، یہاں تک کہ وہ عقل بن جاتا ہے، پھر وہ ایسی رُوحانی ذات بن جاتا ہے، کہ اعضاء اور جسم کے

بغیر از خود ادراک کرنے لگ جاتا ہے، لیکن اسکی روحانیت ان فرشتوں کی روحانیت کی طرح نہیں ہوتی، جن کی ذاتی تکمیل کا تعلق جسمانی یا غیر جسمانی قوا سے نہیں ہوتا۔ بلکہ نفس کی یہ استعداد اُس وقت تک قائم رہتی ہے، جبتک کہ جسم کے ساتھ اُس کا تعلق موجود رہے، پھر بعض ان میں سے اولیاء اللہ کی طرح خالص نفوس ہوتے ہیں، اور بعض عام آدمیوں جیسے "

# سچے خواب کیوں آتے ہیں؟

علامہ ابن خلدون لکھتے ہیں کہ: "تمام انسانوں اور انبیاء کے خواب میں فرق کی وجہ اپنی اپنی رُوحانی استعداد ہے، عام لوگوں کی روحانی استعداد میں سب سے بڑی رُکاوٹ خود حواس ظاہرہ ہیں "

انبیاء کے خواب کے متعلق لکھتے ہیں:۔

" وہ اس استعداد کا کام ہے، جس میں انسان بشریت چھوڑ کر ملکوتیت جیسے بلند اور رُوحانی مقام میں جذب ہو جاتا ہے "

مقصد یہ ہے، کہ انسان میں جس قدر روحانی استعداد زیادہ ہو گی، اسی قدر اس کے خواب زیادہ سچے ہونگے، اور ظاہر ہے، کہ انبیاء کی روحانی استعداد تمام دوسرے انسانوں سے زیادہ بلند ہوتی ہے، اس لیے ان کے خواب سو فیصد سچے اور الہامی ہوتے ہیں۔

پیغمبروں پر یہ حالت اس وقت طاری ہوتی ہے، جب وحی کے نازل ہونے کا وقت آتا ہے، تو ایسے موقعہ پر انہیں نیند کی طرح ادراک ہوتا ہے، نیند اور وحی کی اس مشابہت ہی کے باعث آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خواب کو نبوت کا چھیالیسواں حصہ قرار دیا ہے۔

- " علامہ ابن خلدون لکھتے ہیں :۔ پس خدا نے یہ بات انسان کی فطرت میں ڈال دی ہے، کہ وہ نیند کی حالت میں حواس کا پردہ اپنی ذات سے علیحدہ کر دیتا ہے، اور اس پردہ کے اُٹھ جانے کے بعد نفس عالم حق کے مشاہدات سے معرفت حاصل کرتا ہے، بعض اوقات اس پر معرفت کا ایسا لمحہ بھی آتا ہے، جب اسے

اپنی آرزوؤں کی تکمیل کا علم ہو جاتا ہے، یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسے مبشرات کہا ہے، اور فرمایا ہے، کہ:-
"نبوت باقی نہ رہے گی، مگر مبشرات رہ جائیں گے۔"

## رُؤیائے صادقہ کے متعلق ابن حزم کے خیالات

اب رؤیائے صادقہ کے متعلق علامہ ابن حزم کی توضیحات سُنئے، علامہ موصوف تحریر فرماتے ہیں، کہ:- "جب انسان کا نفس فاسد، اور بُرے خیالات سے پاک و صاف ہو جاتا ہے، یعنی وہ اخلاق کے اعلیٰ مدارج طے کر لیتا ہے، تو وہ اپنے باطنی محاسن کے درجات کے مطابق اللہ تعالیٰ کے اسرار و رموز سے بذریعہ خواب آگاہی حاصل کرتا ہے۔"

## رُوحانی خوابوں کے درجات

چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث، کہ "خواب، یعنی مبشرات، نبوت کا حصّہ ہیں" کی توضیح کرتے ہوئے علامہ موصوف نے فرمایا، کہ:-
"صداقت اور وضاحت اور تمام آمیزشوں سے پاک و صاف ہونے کے اعتبار سے خوابوں کی جس باہمی فضیلت کا ہم ذکر کرتے ہیں، اس پر یہ کھلی اور واضح نص ہے۔"
اس توضیح کے بعد علامہ موصوف لکھتے ہیں۔ کہ "صاحب خواب کے محاسنِ باطن کے متعلق اس کے خوابوں کے درجے ہوتے ہیں، یعنی بعض خواب نبوت کے زیادہ قریب اور بہت کم نزدیک ہوتے ہیں۔"

## حقیقت خواب امام غزالی رحؒ کے نقطہ نظر سے!

### امام غزالی کی تشریح:-

حضرت امام غزالی رحؒ جن کی قابلیت اور علم کا لوہا تمام دنیا نے مانا ہے، اور جنکی تصانیف نے ہر صاحب علم سے خراج تحسین حاصل کیا ہے، اور جن کے علم کی روشنی سے لوگ قیامت تک

مستفید ہوتے رہیں گے۔ امام غزالیؒ اپنے وقت میں علم نفس کے بہت بڑے ماہر اور محقق تھے۔ انہوں نے علم نفسیات میں گرانقدر اضافے کئے ہیں۔ وہ خواب کا فلسفہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں "انسان کا تعلق دو روحوں سے ہے۔ حیوانی رُوح اور انسانی روح"

حیوانی روح کا خاصہ یہ ہے کہ وہ انسانی دل کی راہ سے جسم کے اندر تمام رگوں میں سرائیت کر کے جسم کو متحرک بناتی ہے۔ اعضاء اپنا اپنا کام کرتے ہیں۔ آنکھوں کو بصارت نصیب ہوتی ہے کان سنتے ہیں۔ ناک سونگھنے کی حس حاصل کر لیتی ہے۔ دماغ سوچتا ہے غرض جس طرح چراغ کی روشنی دیوار پر ظاہر ہو کر اسے روشن کر لیتی ہے۔ اور ہمیں اسکی روشنی نظر آتی ہے اس طرح حیوانی روح اپنی کارکردگی کا جو مظاہرہ کرتی ہے وہ واضح شکل و صورت میں ہمارے سامنے آجاتا ہے۔

انسانی روح حیوانی روح سے بالکل جُدا۔ اور اس سے لاتعلق ہوتی ہے جسم کی کارکردگی سے اس کا تعلق نہیں ہوتا۔ بلکہ وہ حیوانی روح کے تباہ ہو جانے کے بعد اپنی اصل صورت میں ہمیشہ زندہ رہتی ہے۔ یہ رُوح ایک قسم کا نور ہے۔ جو چراغ کی لَو سے زیادہ لطیف ہے حیوانی رُوح کے ضمن میں جس چراغ کا ذکر کیا گیا ہے۔ وہ اپنی روشنی کا منبع تھا۔ اس کی روشنی کا اس پر دارو مدار تھا۔ مگر انسانی رُوح کے نور کا دارومدار چراغ پر نہیں۔ بلکہ چراغ اس کے نور پر انحصار رکھتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں اسے معرفت الٰہی کہہ لیں۔

روح انسانی کا انسان کے دل سے نہایت قریب کا تعلق ہے بلکہ بعض تو اس روح کو دل ہی قرار دیتے ہیں۔ جب یہ روح دماغ کی طرف ظہور کرتی ہے یعنی اس پر دباؤ یا اثر ڈالتی ہے۔ تو وہاں سے مختلف خیالات جنم لیتے ہیں یا حرکت میں آتے ہیں پھر اس کے اثرات اعصاب یا سارے جسم میں پہنچتے ہیں۔ جب نیند کے عالم میں یہ عمل کارفرما ہوتا ہے۔ تو انسانی روح ایسی چیزوں کا مشاہدہ کرتی ہے۔ جو بیداری کی حالت میں ممکن نہیں ہوتیں۔ یعنی بیداری کی حالت میں انسان انہیں نہیں دیکھ سکتا۔

سویا ہوا آدمی خواب میں جو کچھ دیکھتا ہے وہ اس کی آنکھوں کے سامنے موجود ہوتا ہے۔ مگر سوئے ہوئے آدمی کے پاس ہی بیدار آدمی بیٹھا ہو تو وہ ان چیزوں کو نہیں دیکھ سکتا۔ جنہیں صاحب خواب دیکھ رہا ہے مثلاً صاحب خواب کو سانپ نظر آ رہا ہے۔ مگر اس کے

پاس سوئے ہوئے آدمی کو کہیں سانپ دکھائی نہیں دیتا۔

خواب میں جو چیز دیکھی جاتی ہے، وہ موجود ہو، تو دیکھی جا سکتی ہے، اگر موجود نہ ہو تو صاحب خواب کو وہ کیونکر نظر آ سکتی ہے، حاصل یہ ہوا کہ خواب میں جو کچھ نظر آتا ہے، وہ موجود ہوتا ہے، لہٰذا خواب بے معنی اور بے حقیقت نہیں ہوتے، بلکہ انکی حقیقت ہوتی ہے۔

## خواب ابن حزم کی نگاہ میں!

حضرت علامہ ابن حزم نے خواب اور اس کے اسباب تخلیق پر بحث اور تبصرہ کرتے ہوئے خواب کی کئی قسمیں بیان کی ہیں، آپ تحریر فرماتے ہیں، کہ ایک قسم کے خواب وہ ہیں، جن کا تعلق انسان کے ذاتی مشاغل سے ہوتا ہے، یعنی عالم بیداری میں انسان جن کاموں میں مشغول رہتا ہے، انہیں وہ سوتے ہوئے بھی دیکھتا ہے، یعنی دوستوں سے ملاقات۔ دشمنی کا ڈر، اور خوف سے رہائی وغیرہ۔

علامہ موصوف نے ایک قسم کے خواب کو طبیعت کے غلبہ کا نتیجہ قرار دیا ہے، ان کا بیان ہے، کہ بعض خواب غلبۂ طبیعت کے مطابق دیکھنے میں آتے ہیں، مثلاً جس شخص میں خون کی زیادتی ہو، اُسے روشنی، چمک، سرخی اور خوشی کے سماں نظر آتے ہیں۔ جس پر صفرا کا غلبہ ہو، اُسے آگ نظر آتی ہے۔ جس کے مزاج میں بلغم کا غلبہ ہو، اسے برف اور پانی نظر آتا ہے، اور جس پر سودا کا غلبہ ہو، اُسے خوف اور ظلمت کے مناظر دکھائی دیتے ہیں۔

## فلسفۂ خواب علامہ ابن خلدون کے نقطۂ نگاہ سے!

عرب کے مایۂ ناز اور بلند پایہ فلسفی و مورخ حضرت علامہ ابن خلدون نے فلسفۂ خواب پر بڑی تفصیل و تشریح کے ساتھ روشنی ڈالی ہے، مگر ان کے افکار میں زیادہ تر روحانی خوابوں پر عالمانہ بحثیں ملتی ہیں۔ خواب کے نظام تخلیق کی وضاحت کرتے ہوئے آپ لکھتے ہیں، کہ:۔

"جب روح ظاہری حواس سے الگ ہو کر باطنی قوتوں کی طرف رجوع کرتی ہے، جو اس کے ذہن یا حافظہ میں ہے، تو ترکیب و تحلیل سے بعض خیالی صورتیں سامنے آتی ہیں۔ مگر ان میں سے

بیشتر معمولی ہوتی ہیں۔ کیونکہ وہ مدرکات قریبہ سے اخذ کی گئی ہوتی ہیں جیسے وہ مشترک حس جو سارے ظاہری حالات کی جامع ہے۔ اپنا کام کرتی ہے اور نفس قوائے باطنی کی کشمکش کے ساتھ کبھی اپنی ذات روحانی کی طرف مائل ہوتا ہے۔ اور اپنے روحانی ادراک کی مدد سے معلومات حاصل کرتا ہے۔ اور اس وقت ایسی اشیاء کی صورتیں اقتباس کرتا ہے۔ جو اس کی ذات سے متعلق ہوتی ہیں۔ بعد ازاں خیال ایسی سلکہ صورتوں کو حقیقت یا محاکات کی شکل میں سامنے لاکر پیش کرتا ہے یہی وجہ ہے کہ اسے حافظہ میں قائم ہونی والی صورتوں کے متعلق تعبیر کی ضرورت پیش آتی ہے اور اگر اس سے قبل کہ نفس خود کسی نتیجہ پر پہنچے۔ اس کے حافظہ کے نقوش کی تسلیل و ترتیب بدخوابی کہلائے گی۔

## • قرآن مجید، اور دیگر کتب مقدّسہ میں خوابوں کا ذکر

خوابوں کا ذکر قرآن مجید میں بھی آیا ہے، اور دیگر مقدس رُوحانی کتابوں میں بھی ان میں سے بعض خوابوں کو تاریخی حیثیت اور عالمگیر شہرت حاصل ہے۔ اس لئے ان الہامی خوابوں کی نوعیت کو سمجھئے، اور پیغمبروں کی تعبیر خواب کے انداز جاننے کے لئے حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت یوسف علیہ السلام کے خواب بڑی اہمیت رکھتے ہیں، جو ذیل میں درج کئے جاتے ہیں :۔

ضعیف العمری میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اولاد کے لئے اللہ تعالیٰ سے دُعائیں مانگیں، چنانچہ اللہ تعالیٰ نے انہیں ایک بیٹا (حضرت اسمٰعیلؑ) عطا فرمایا۔ جب حضرت اسمٰعیل سیانے ہو گئے، تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے مسلسل تین روز رات کو خواب میں دیکھا، کہ اللہ تعالیٰ انہیں حکم دیتا ہے، کہ: "اپنے اکلوتے بیٹے کی قربانی کرو۔"

چونکہ انبیاء علیہم السلام کے خواب سچے اور وحی الٰہی ہوتے ہیں، اس لئے حضرت ابراہیم علیہ السلام منشائے الٰہی کے مطابق بیٹے کی قربانی کے لئے بخوشی تیار ہو گئے، چنانچہ انہوں نے اپنا خواب بیٹے سے بیان کیا، تو بیٹے نے فوراً سرِ تسلیم خم کر دیا، اور کہا کہ:۔ اے میرے باپ! آپ خدا کا حکم پورا کریں، خدا نے چاہا تو آپ مجھے صابر پائیں گے۔

چنانچہ حضرت ابراہیم علیہ السلام حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو ساتھ لے کر جنگل کی طرف

چلدیئے۔ چھُری تیز کی، اور بیٹے کو پیشانی کے بَل لٹا کر ذبح کرنے لگے، تو فوراً خدا تعالیٰ کی طرف سے حکم آیا، کہ: "اے ابراہیمؑ تو نے اپنا خواب سچا کر دکھایا۔ اب لڑکے کو چھوڑ دے اور تمہارے پاس جو مینڈھا کھڑا ہے، بیٹے کے بدلے اسے قربان کر دے"

آپ نے پیچھے مڑ کر دیکھا، تو ایک جھاڑی کے قریب مینڈھا کھڑا تھا۔ حضرت ابراہیمؑ نے خدا کا شکر ادا کیا، اور حکم خداوندی کے مطابق مینڈھے کے گلے پر چھُری پھیر دی۔

اس واقعہ کو قرآن مجید نے اس طرح بیان کیا ہے:۔

(اور ابراہیمؑ کہنے لگے، اے میرے رب! مجھے ایک نیک بیٹا دے، سو ہم نے ان کو ایک حلیم المزاج فرزند کی بشارت دی۔ سو جب وہ لڑکا ایسی عمر کو پہنچا، کہ ابراہیمؑ کے ساتھ چلنے پھرنے لگا، تو ابراہیمؑ نے فرمایا، کہ بیٹا! میں خواب میں تمہیں اللہ کے حکم سے ذبح کر رہا ہوں۔ سو تم سوچ لو! تمہاری کیا رائے ہے؟ انہوں نے کہا: "ابا جان! آپ کو جو حکم ہوا ہے، (بلا تامل) تعمیل کیجئے! انشاء اللہ آپ مجھے صابروں میں سے پائیں گے"

غرض جب دونوں (باپ بیٹا)، نے اللہ کے حکم کو تسلیم کر لیا، اور باپ نے بیٹے کو (ذبح کرنے کے لئے)، کروٹ پر لٹایا، اور چاہتے تھے، گلا کاٹ ڈالیں، تو اُس وقت ہم نے ان کو آواز دی، کہ اے ابراہیمؑ! شاباش ہے، تم نے خواب کو سچ کر دکھایا۔" وہ وقت بھی عجیب تھا، اور ہم مخلصین کو ایسا ہی صلہ دیا کرتے ہیں۔ حقیقت میں یہ تھا امتحان۔ اور ہم نے ایک بہت بڑا ذبیح اُن کے لئے دیا۔

## حضرت یوسفؑ کا خواب اور حضرت یعقوبؑ کا ارشاد

ابھی حضرت یوسف علیہ السلام چھوٹے سے ہی تھے، کہ ایک دن خواب میں دیکھا، کہ: "گیارہ ستارے، اور چاند اور سورج انہیں سجدہ کرتے ہیں" بچپن کا زمانہ، اور یہ حیران کن خواب، جب آنکھ کھلی، تو آپ نے یہ خواب اپنے والد حضرت یعقوب علیہ السلام کو سنایا، تو یہ خواب سُن کر باپ نے بیٹے کو نصیحت کی، کہ: "یہ خواب اپنے بھائیوں کو نہ سُنانا، مبادا وہ تمہیں ضرر پہنچانے کے درپے ہو جائیں" پھر ارشاد فرمایا، کہ تمہارا خدا تمہیں منتخب کریگا، اور تمہیں علم دقیقہ بھی عطا فرمائے گا، یعنی تمہیں خوابوں کی تعبیر کا علم بھی دے گا۔

چنانچہ جیسا کہ حضرت یعقوب علیہ السلام نے فرمایا تھا، بعد میں ہو بہو سچ ثابت ہوا، یعنی نہ صرف حضرت یوسف علیہ السلام کا اپنا خواب سچا نکلا، بلکہ اللہ تعالیٰ نے انہیں خوابوں کی تعبیر کا علم بھی دیا۔ چنانچہ حضرت یوسف علیہ السلام نے ایک موقعہ پر خدا تعالیٰ کی عنایتوں کا شکریہ ادا کرتے ہوئے فرمایا۔ اے پروردگار! تو نے مجھے سلطنت کا بڑا حصہ دیا، اور نیز مجھے خوابوں کی تعبیر بتانے کی تعلیم دی، جو کہ علم عظیم ہے۔

# حضرت یعقوب علیہ السلام کی تعبیر!

حضرت یوسفؑ کے خواب کی تعبیر حضرت یعقوب علیہ السلام نے یوں کی تھی، کہ گیارہ ستاروں سے مراد حضرت یوسفؑ کے گیارہ بھائی ہیں، اور ان کے سجدہ کرنے سے مطلب یہ ہے، کہ وہ حضرت یوسفؑ کے سامنے سرنگوں ہوں گے۔ اور اسی وجہ سے حضرت یعقوبؑ نے حضرت یوسف علیہ السلام کو منع کر دیا تھا، کہ یہ خواب اپنے بھائیوں سے بیان نہ کرنا۔

وقت گزرتا گیا، اور آخر وہ گھڑی آ پہنچی، جب حضرت یوسفؑ کے خواب اور حضرت یعقوبؑ کی تعبیر کی صداقت کا ظہور ہوا، اور حضرت یوسفؑ کے گیارہ بھائیوں نے انکے سامنے اپنے سر جھکا دیئے، یعنی جب حضرت یوسفؑ نے اپنے والدین کو مصر کے تخت شاہی پر اپنے ساتھ بٹھایا، تو تمام درباری تعظیم کی خاطر اُن کے سامنے جُھک گئے، اور اس کے ساتھ ہی خاندان یوسفؑ کے سب افراد نے بھی آپ کی تعظیم کی، تو حضرت یوسف علیہ السلام کو اپنے بچپن کا خواب یاد آ گیا۔ اور اپنے باپ سے مخاطب ہو کر فرمایا، قرآن مجید نے اس واقعہ کو اس طرح بیان کیا:

"اے باپ! یہ ہے تعبیر اس خواب کی جو مدت سے میں نے دیکھا تھا، میرے پروردگار نے اسے سچ کر دکھایا، یہ اس کا احسان ہے، کہ مجھے قید سے رہائی دی، تم سب کو صحرا سے نکال کر میرے پاس پہنچا دیا۔ اور یہ سب کچھ اسکے بعد ہوا، کہ شیطان نے مجھ میں اور میرے بھائیوں میں اختلاف پیدا کر دیا۔ بلاشبہ میرا رب ان باتوں کے لئے جو وہ کرنی چاہے، بہتر تدبیر کرنے والا ہے اور وہ سب کچھ جاننے والا اور حکمت والا ہے۔"

اس خواب سے اس بات کی تائید ہوتی ہے، کہ دور خیال خوابوں کے ذریعہ انسان کو راہ بدایت ملتی ہے، پیغمبروں اور صالحین کے خوابوں کی یہی کیفیت ہوتی ہے، اسی قسم کے الہامی خوابوں

سے صاحب خواب کے کردار پر روشنی پڑتی ہے۔

# حضرت یوسف علیہ السّلام نے خواب کی تعبیر بتائی

حضرت یوسف علیہ السلام کے زمانہ کے کچھ خواب ایسے بھی ہیں، جن کو الہامی تو نہیں کہا جا سکتا، لیکن انکے ذریعہ چند پیش آئندہ واقعات کی نشان دہی کی گئی ہے۔ اور حضرت یوسفؑ نے اپنے علم تعبیر کی مدد سے خوابی علامات کا مقصد معلوم کر کے ان خوابوں کی تعبیریں بیان کی ہیں۔ چنانچہ تعبیر خواب کے سلسلہ میں ان سے بہت کچھ راہنمائی حاصل کی جا سکتی ہے۔

# قیدیوں کے خواب کا بیان

حضرت یوسفؑ جب عزیز مصر کے حکم سے قیدخانہ میں ڈال دیئے گئے، تو اسی قیدخانہ میں انکے ساتھ دو اور نوجوان قیدی بھی تھے۔ ان میں سے ایک بادشاہ کا ساقی اور دوسرا شاہی باورچی خانہ کا داروغہ تھا۔ قرآن مجید اور توریت دونوں میں اس کا ذکر موجود ہے۔ ان قیدیوں نے حضرت یوسفؑ کو اپنے اپنے خواب سنائے، اور حضرت یوسفؑ نے انکے خوابوں کی جو تعبیر بتائی، وہ بالکل صحیح اور درست نکلی۔ توریت میں ان خوابوں کو پوری تفصیل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔ لہٰذا آپ کی آگاہی کیلئے توریت کا بیان ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔

اور شاہ مصر کے ساقی اور نان بائی نے جو جیل خانہ میں نظربند تھے، ایک ہی رات میں ایک خواب دیکھا، جب یوسفؑ صبح کے وقت اندر داخل ہوا، تو انہوں نے اس سے کہا، کہ اس جگہ دو آدمی اور بھی ہیں، اور اس نے شاہ کے حاکموں سے جو انکے ساتھ ہی اس کے آقا کے گھر میں نظربند تھے اسے دریافت کیا، کہ آج تم کیوں اُداس نظر آتے ہو؟ انہوں نے اس سے کہا، کہ ہم نے ایک خواب دیکھا ہے جسکی تعبیر بتانے والا کوئی نہیں۔ یوسفؑ نے اُن سے کہا، کیا تعبیر کی قدرت خدا کو نہیں؟ مجھے ذرا وہ خواب تو بتاؤ، تب سردار ساقی نے اپنا خواب یوسفؑ سے بیان کیا، اُس نے کہا، میں نے خواب میں دیکھا ہے، کہ انگور کی بیل میرے سامنے ہے، اور اس بیل میں تین شاخیں ہیں، اور ایسا دکھائی دیا، کہ اس میں کلیاں لگیں، پھول آئے، اور اسکے سب گچھوں میں پکے پکے انگور لگے اور شاہ کا پیالہ میرے ہاتھ میں ہے، اور میں نے ان انگوروں کو لیکر شاہ کے پیالے میں نچوڑا

اور وہ پیالہ میں نے شاہ کے ہاتھ میں دے دیا۔

یوسف علیہ السلام نے اس سے کہا، کہ اسکی تعبیر یہ ہے:۔ کہ وہ تین شاخیں تین دن ہیں۔ سو اب سے تین دن کے اندر شاہ تجھے سرفراز فرمائے گا۔ اور پہلے کی طرح جبکہ تو اسکا ساقی تھا، پیالہ شاہ کے ہاتھ میں دیا کریگا۔ لیکن جب تو خوشحال ہو جائے، تو مجھے یاد کرنا، اور ذرا مجھ سے مہربانی سے پیش آنا۔ اور شاہ سے میرا ذکر کرنا، اور مجھے اس گھر سے چھٹکارا دلانا۔ کیوں کہ عبرانیوں کے ملک سے مجھے چرا کر لے آئے ہیں، اور یہاں بھی میں نے کوئی ایسا کام نہیں کیا، جس کے سبب سے قید خانہ میں ڈالا جاؤں۔

جب داروغہ باورچی خانہ نے دیکھا، کہ تعبیر اچھی نکلی، تو یوسفؑ سے کہا۔ کہ میں نے بھی ایک خواب دیکھا ہے، کہ میرے سر پر سفید روٹیوں کی تین ٹوکریاں ہیں، اور اوپر کی ٹوکری میں ہر قسم کا پکا ہوا کھانا شاہ مصر کیلئے ہے، اور پرندے میرے سر پر کی ٹوکریوں سے کھاتے ہیں۔

یوسفؑ نے اس سے کہا:۔ اس کی تعبیر یہ ہے، کہ وہ تین ٹوکریاں تین دن ہیں، سو اب سے تین دن کے اندر شاہ تیرا سر تیرے تن سے جدا کرے گا، اور تجھے ایک درخت پر ٹنگوا دے گا، اور پرندے تیرا گوشت نوچ نوچ کر کھائیں گے، اور تیسرے دن جو شاہ کی سالگرہ کا دن تھا۔ یوں ہوا کہ اس نے اپنے سب نوکروں کی ضیافت کی، اور اس نے سردار ساقی اور سردار نانبائی کو اپنے نوکروں کے ساتھ یاد فرمایا۔ اور اس نے سردار ساقی کو پھر اپنے خدمت پر بحال کر لیا۔ اور وہ شاہ کے ہاتھ میں پیالہ دینے لگا۔ مگر اس نے سردار نانبائی کو پھانسی دلوائی۔ جیسا کہ حضرت یوسفؑ نے تعبیر کر کے اسے بتایا تھا۔ (کتاب پیدائش باب ۴۰ آیات ۵ تا ۲۲)

## تعبیر کے رموز و اسرار

یہ خواب جو اوپر بیان کئے گئے ہیں، انکی تعبیریں جو حضرت یوسفؑ نے بیان کی ہیں، ان میں سے تین شاخوں کو تین دن سے تعبیر کیا گیا ہے، اور دوسرے خواب میں تین ٹوکریوں کو بھی تین دن سے تعبیر کیا گیا ہے، اور یہ دونوں تعبیریں سو فیصد صحیح نکلیں، اس سے یہ ظاہر ہوا کہ خواب کی تاویل کے سلسلہ میں یہ ضروری نہیں کہ ایک مخصوص مطلب کیلئے کسی خاص علامت کا ہمیشہ کیلئے تعین کر لیا جائے۔ مثلاً ہم دن کی تعبیر کیلئے خواب میں ٹوکری کی علامت کو واحد علامت قرار نہیں دے سکتے، کیونکہ اس کیلئے شاخیں بھی علامت ہو سکتی ہیں۔ جیسا کہ مندرجہ بالا خوابوں سے ظاہر ہے۔ تاہم کسی ایک علامت

کے متعلق ایک مخصوص تعبیر کا اغلب گمان کیا جا سکتا ہے۔

## شاہِ مصر کا خواب

ایک جگہ قرآن مجید میں شاہِ مصر کے خواب کا ذکر کیا گیا ہے۔ اس خواب کی تعبیر بھی حضرت یوسفؑ نے ہی فرمائی تھی۔ یہ خواب اس لئے قابلِ غور ہے، کہ اس میں آئندہ پیش آنے والے واقعات کی نشان دہی کی گئی تھی، جو حضرت یوسفؑ کی تعبیر کے مطابق ہُو بہو، اور حرف بحرف پوری ہو کر رہی۔ اور اس کے ساتھ ہی علم خواب کا یہ پہلو بھی نمایاں طور پر سامنے آجاتا ہے، کہ اگر صاحب خواب چاہے، تو پیش آمدہ واقعات کا تدارک کر کے محفوظ بھی رہا جا سکتا ہے۔ یعنی خواب کی صحت کے ساتھ حسن تدبر سے اسکی عملی طور پر نفی بھی کی سکتی ہے۔

حضرت یوسفؑ کی تعبیر کے مطابق شاہ مصر نے خواب میں دیکھ لیا تھا، کہ اسکے ملک میں عنقریب تباہی آئے گی۔ مگر حضرت یوسفؑ نے اس کے ساتھ ہی شاہ مصر کو اس تباہی و بربادی سے بچاؤ کی تدبیریں بھی بتادی تھیں، جس پر عمل پیرا ہو کر وہ اس تباہی سے پوری طرح محفوظ رہا۔ اس واقعہ کو قرآن مجید نے اس طرح بیان کیا ہے، کہ:۔

"حضرت یوسف علیہ السلام نے کہا، کہ: تم کھیتی کرو گے، سات برس جم کر۔ سو جو تم کاٹو اسے چھوڑ دو اسکے بالوں میں، مگر تھوڑا جو تم کھاؤ۔ پھر آئیں گے اسکے بعد سات برس سختی کے تو کھا جاؤ گے، جو رکھا تم نے انکے لیے، مگر تھوڑا جو روک رکھو گے تم بیج کیلئے، پھر آئے گا ایک سال اسکے بعد اس میں مینہ برسے گا لوگوں پر، اور اس میں رس نچوڑیں گے۔"

توریت میں شاہ مصر کے خواب کو اس طرح بیان کیا گیا ہے، کہ: "تب فرعون نے یوسفؑ سے کہا: میں نے خواب میں دیکھا، کہ دریا کے کنارے کھڑا ہوں، اور اس دریا میں سے سات موٹی اور خوبصورت گائیں نکل کر نیستان میں چرنے لگیں، ان کے بعد سات خراب، نہایت بدشکل دُبلی گائیں نکلیں، اور وہ اس قدر بُری تھیں، کہ سارے ملک مصر میں ایسی کبھی نہیں دیکھیں چنانچہ وہ دُبلی اور بدشکل گائیں ان پہلی ساتوں موٹی گائیوں کو کھا گئیں، اور اُنکے کھا جانے کے بعد یہ معلوم بھی نہیں ہوتا تھا، کہ انھوں نے ان کو کھا لیا ہے۔ بلکہ وہ پہلے کی طرح جوں کی توں بدشکل رہیں۔ تب میں جاگ پڑا، اور خواب میں دیکھا۔ کہ

ایک ڈنٹھی میں سات بھری بھری اور اچھی اچھی بالیں نکلیں، اور انکے بعد سات سُوکھی پتلی اور

پتلی اور پوربی ہوا کی ماری ہوئی بالیں نکلیں، اور یہ پتلی بالیں ان ساتوں اچھی اچھی بالوں کو نگل گئیں۔ اور میں نے ان جادوگروں سے ان کا بیان کیا، پر ایسا کوئی نہ نکلا، جو انکا مطلب بتاتا تب یوسف علیہ السلام نے فرعون سے کہا، کہ آپ کا خواب ایک ہی ہے، جو کچھ خدا کرنے کو ہے اسے اس نے فرعون پر ظاہر کیا ہے۔ وہ سات اچھی اچھی گائیں وہ سات برس ہیں۔ اور وہ سات اچھی اچھی بالیں بھی سات برس ہیں، خواب ایک ہی ہے، اور وہ سات بدشکل اور دُبلی گائیں جو انکے بعد نکلیں، اور وہ سات خالی اور پوربی ہوا کی ماری اور مرجھائی ہوئی بالیں بھی سات برس ہی ہیں۔ مگر کال (قحط) کے سات برس، یہ وہی بات ہے، جو میں فرعون سے کہہ چکا ہوں کہ جو کچھ خدا کرنے کو ہے، وہ اُس نے فرعون پر ظاہر کیا ہے۔

دیکھ سارے ملک مصر میں سات برس تو پیداوار کے کثیر ہونگے، ان کے بعد سات برس کال کے ہونگے، اور یہ کال ملک کو تباہ کردیگا۔ اور ارزانی ملک میں یاد بھی نہیں رہے گی۔ کیونکہ کال جو بعد میں پڑیگا، وہ نہایت ہی سخت ہوگا۔ اور فرعون نے جو خواب دو دفعہ دیکھا ہے تو اس کا سبب یہ ہے، کہ یہ بات خدا کی طرف سے مقدر ہو چکی ہے، اور خدا تعالیٰ اسے جلد پورا کریگا۔ (کتاب پیدائش، باب ۴۱، آیات ۱۷ تا ۳۲)

# تعبیر کے بعد حضرت یوسف علیہ السلام کی تدبیر!

اس کے بعد حضرت یوسف ؑ نے اس تعبیر کا توڑ بھی بتلا دیا یعنی فرعون (شاہ مصر) کو مشورہ دیا، کہ ایک صاحب فہم و فراست آدمی کو تلاش کرلے اور اُسے ملک مصر پر مختار بنا دیئے فرعون یہ کرے، تاکہ اس آدمی کو اختیار ہو، کہ وہ ملک میں ناظروں کو مقرر کرے، اور ارزانی کے سات برسوں میں سارے ملک مصر کی پیداوار جمع کریں، اور شہر میں جو غلہ فرعون کے اختیار میں ہو، خورش کیلئے فراہم کر کے اسکی حفاظت کریں۔ غلہ ملک کیلئے ذخیرہ ہوگا، تاکہ قحط کی وجہ سے ملک برباد نہ ہو جائے۔ (کتاب پیدائش، باب ۴۱، آیات ۳۳ تا ۳۶)

فرعون (شاہ مصر) نے حضرت یوسف ؑ کے مشورہ و ہدایت کے مطابق ہر ممکن احتیاطی تدابیر اختیار کرلیں، مختار مقرر کرنے کیلئے بھی اسکی نگاہ انتخاب حضرت یوسف ؑ پر ہی پڑی، اور آپ کو مختار مقرر کرلیا۔ اس طرح حضرت یوسف ؑ کی مساعی حسنہ سے مصر ایک زبردست قحط کی تباہی سے بچ گیا۔

# بزرگانِ دین کے رُوحانی خواب

تاریخی کتب اور بعض تذکروں میں بزرگانِ اسلام کے بعض روحانی اور سچے خوابوں کا ذکر آتا ہے جنکی صداقت پر کسی قسم کا شک و شبہ نہیں کیا جا سکتا چنانچہ مثال کے طور پر ذیل میں چند خوابوں کا ذکر کیا جاتا ہے، تاکہ علم خواب کے متعلق آپ کی معلومات میں اضافہ ہو۔

# امیر المؤمنین حضرت عمر بن عبدالعزیز کا خواب

عبادت و ریاضت، زہد و اتقا اور دینداری و پرہیزگاری میں حضرت عمر بن عبدالعزیز کا مرتبہ بہت بلند اور اعلیٰ و ارفع ہے۔

ایک دفعہ کا ذکر ہے، کہ ان کی ایک کنیز نے آکر بیان کیا، کہ "میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ قیامت برپا ہو گئی ہے، دوزخ کے انگارے سلگ رہے ہیں، لوگ پُلصراط پر سے گذر رہے ہیں کیا دیکھتی ہوں، کہ لوگ خلیفہ عبدالملک بن مروان کو لائے، اور وہ پُلصراط سے گزرتے ہوئے دوزخ میں گر گیا۔ اس کے بعد ولید بن عبدالملک کو لایا گیا، وہ بھی پُلصراط سے نہ گذر سکا۔ اور لڑھک کر دوزخ میں جا گرا۔ اس کے بعد امیر المؤمنین میں نے آپ کو دیکھا، کنیز اتنا ہی کہنے پائی تھی، کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز بے ہوش ہو گئے۔ کنیز چلائی "امیر المؤمنین میں نے دیکھا کہ آپ پُلصراط پر سے بخیریت گذر گئے"۔

# خواب میں خواجہ قطب الدین بختیار کاکی کا تذکرہ

شیخ المشائخ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، کہ: خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک مرید جس کا نام رئیس احمد تھا، بڑا ہی متقی اور پرہیزگار تھا۔ ایک مرتبہ اُس نے خواب دیکھا، کہ ایک بہت بڑا محل ہے، اور اسکے گرد لوگ بالکل ہجوم کی صورت میں کھڑے ہیں، انہوں نے آگے جا کر دیکھا، تو ایک نورانی صورت بزرگ نظر آئے، جو لوگوں کا پیغام اندر لے جاتے اور پھر اندر سے جواب لاتے ہیں۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوا، کہ یہ عبداللہ بن مسعودؓ ہیں۔ رئیس احمد نے آگے بڑھ کر عبداللہ بن مسعودؓ سے عرض کیا، کہ: میں رسول اللہ صلعم کے دیدار

سے مشرف ہونا چاہتا ہوں، آپ حضورؐ سے میرے اندر آنیکی اجازت طلب فرمائیں۔

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ اندر تشریف لے گئے، اور پھر واپس آکر کہا، کہ حضورؐ فرماتے ہیں، کہ ابھی تم میری زیارت کے قابل نہیں ہوئے، نیز تم خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ کو میرا سلام کہہ دو، اور کہو، کہ جو تحفہ تم مجھے بھیجا کرتے تھے، وہ تین راتوں سے میرے پاس نہیں آرہا۔

## مُلّاں وجیہہ الدین کا خواب!

مُلّاں وجیہہ الدین بڑے پارسا اور دیندار آدمی تھے، جو اوچہ شریف کے قواح کے کسی قصبہ میں رہتے تھے۔ انہوں نے خواب میں دیکھا، کہ بہت سے لوگوں کے مجمع میں ایک بزرگ وعظ ونصیحت کر رہے ہیں۔ اور وہ فرما رہے ہیں، کہ: جس نے دنیا کا کام آخرت کے کام پر مقدم رکھا، اس کے دونوں کام بگڑ جاتے ہیں "

جب مُلّاں وجیہہ الدین کی آنکھ کھُلی، تو سوچ میں پڑ گئے، انہوں نے لوگوں سے پوچھا کہ یہاں اطراف میں کوئی شخص وعظ ونصیحت کرتا ہے؟ لوگوں نے مخدوم جہانیاں جہاں گشت جلال الدین حُسین بخاریؒ کا نام لیا۔ جو اُن دنوں اوچہ شریف میں وعظ ونصیحت فرماتے تھے۔ مُلّاں وجیہہ الدین اوچہ شریف پہنچے، تو مخدوم جہانیاں کی صورت دیکھتے ہی پہچان گئے کہ یہی وہ بزرگ ہیں، جو خواب میں نظر آئے تھے۔ چنانچہ انہوں نے اپنا سر نیاز مخدوم صاحب کے قدموں میں رکھ دیا۔ مخدوم صاحب نے فرمایا:۔

" دنیا کا کام آخرت پر مقدم نہیں کرنا چاہیئے " یہ سُن کر مُلّاں وجیہہ الدین مخدوم صاحب کے مرید ہو گئے ۔

## حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کا خواب

حج کے بعد حضرت عبداللہ بن مبارک حرم کعبہ میں سو گئے۔ خواب میں آپ کیا دیکھتے ہیں، کہ آسمان سے دو فرشتے اُترے، ایک نے دوسرے سے پوچھا:۔ اس برس کتنے آدمیوں نے حج کیا ہے؟ دوسرے نے جواب دیا" چھ لاکھ آدمیوں نے " پہلے نے پھر دریافت کیا، کہ ان میں سے کتنے لوگوں کا حج قبول ہوا؟ دوسرے نے کہا: کسی کا بھی نہیں۔ حضرت عبداللہ بن

مبارک کو یہ سُن کر سخت پریشانی ہوئی، کہ اتنی خلقت دُور دُور سے سفر کی مصیبتیں اُٹھا کر حج کرنے آئی، مگر کسی کا حج قبول نہیں ہوا، ابھی اُن کی حیرت دُور نہ ہوئی تھی، کہ دُوسرے فرشتہ نے اپنی ساتھی سے کہا کہ: "دمشق میں ایک موچی رہتا ہے، جس کا نام علی بن موفق ہے، اگرچہ وہ یہاں حج کرنے نہیں آیا، مگر اس کا حج قبول ہو گیا ہے، اور خدا نے محض اس آدمی کی خاطر ان سب کو بخش دیا ہے۔"

حضرت عبداللہ بن مبارک کی آنکھ کھلی، تو جی میں آیا کہ چلو دمشق جا کر اس شخص کی زیارت کریں، چنانچہ دمشق پہنچے، اور علی بن موفق کے گھر کا سراغ لگایا، دروازے پر پہنچ کر دستک دی، علی بن موفق باہر آیا۔ آپ نے اپنی آمد کا مقصد بیان کیا، تو علی نے کہا۔ کہ تیس برس سے حج کی تمنا میرے دل میں چٹکیاں لے رہی تھی، چنانچہ تھوڑا تھوڑا اسی لئے میں نے رقم جمع کی، اور اس سال حج کرنے کا پختہ ارادہ کر لیا اس اثنا میں میری بیوی نے کہا کہ پڑوسی کے ہاں سے سالن لے آؤ۔ چنانچہ میں گیا، اور اُن سے سالن مانگا۔ پڑوسی نے کہا، کہ یہ گوشت تم پر حلال نہیں"۔ میں نے پوچھا کیوں؟ وہ کہنے لگا، ہم سات دن سے فاقوں سے ہیں۔ آج بچوں کی بھوک برداشت نہ ہوئی، تو تھوڑا سا مردار پکایا ہے۔

پڑوسی سے یہ بات سُن کر میں حیران رہ گیا۔ اور میرے ہوش اُڑ گئے، میں وہاں سے چلا، اور اپنے گھر آیا، اور جو رقم میں نے حج کے لئے جمع کی تھی، لے جا کر اُسے دیدی، کہ اپنے اہل و عیال پر خرچ کرو۔ عبداللہ بن مبارک نے جب یہ بات سُنی، تو فرمایا، واقعی فرشتوں نے سچ کہا تھا۔

## مولانا حسام الدین بدایونی کا خواب!

مولانا حسام الدین اپنے وقت کے مشہور و معروف بزرگ تھے، اور شیخ صدرالدین عارف کے مریدوں میں آپ کا مرتبہ بہت بلند ہے، ایک روز آپ نے خواب میں دیکھا، کہ کسی جگہ بیٹھے وضو کر رہے ہیں، جب جاگ آئی، تو آپ اسی جگہ تشریف لے گئے، اور دیکھا، کہ وہ جگہ واقعی تر ہے۔ آپ نے فرمایا: "مجھے وفات کے بعد اسی جگہ دفن کرنا"۔

چنانچہ بدایوں میں آپ اسی جگہ دفن ہوئے۔

# خواب کی تعبیر!

## ماہرین طب جدید کے نزدیک :-

خواب حقیقت سے قطعاً بے تعلق اور محض بد ہضمی کا نتیجہ ہوتے ہیں، اُنکے خیال میں انسان جب کھانا ہضم ہونے سے پیشتر سو جاتا ہے، یا رات کو معمول سے زیادہ کھالیتا ہے، تو معدے کو معمول سے زیادہ کام کرنا پڑتا ہے، رات کو انسان محوِ خواب ہوتا ہے، لیکن اس کا معدہ مصروفِ کار رہتا ہے، اور اس طرح معدے میں ہضم ہوتی ہوئی غذا سے جو بُخارات اُٹھتے ہیں وہ اس کے دل و دماغ پر چھا کر مختلف انواع خوابوں کا موجب بنتے ہیں لیکن فلسفہ خواب کے عمیق مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے، کہ خواب محض نظام ہاضمہ کے انتشار کا نتیجہ نہیں۔ بعض اوقات تندرست اور صحت مند انسان بھی عالمِ رؤیا میں عجیب و غریب واقعات اور حالات کا نظارہ کرتے ہیں۔ جن کا بظاہر حقیقت کی دنیا سے کوئی تعلق نہیں ہوتا، اور بعض اوقات ایسے لوگ بھی بھیانک خوابوں سے چونک اُٹھتے ہیں، جو دنیاوی مصائب و آلام یا فکر و تردد سے قطعاً آزاد ہوتے ہیں۔ پھر انسان حسبِ مرضی کوئی خواب نہیں دیکھ سکتا۔ یہ انسانی اختیار سے قطعاً باہر ہیں۔ ہم اس حقیقت کو بھی فراموش نہیں کر سکتے، کہ خواب اکثر زمان و مکان کی قیود سے آزاد اور توجیہہ و انفعالی سے بے نیاز ہوتے ہیں۔

خوابوں کی حقیقت کو نظرِ تشکیک تو بڑی آسانی سے دیکھا جا سکتا ہے، لیکن ان متشکلین نے بھی بارہا ایسے خواب دیکھے ہونگے، جو انہیں چند لمحوں کے لئے اس جنت و دوزخ کی دنیا سے دُور لے گئے ہوں، اور خوابوں کو خواہ فلسفہ کی کیسی ہی موہوم منطقوں میں کیوں نہ اُلجھایا جائے، اور خواہ کتنی ہی متخالف نظروں سے کیوں نہ دیکھا جائے، خواب کی حقیقت سے انکار نہیں۔ ہمیں زندگی میں سینکڑوں ایسی مثالیں مل جائیں گی، کہ کسی شخص نے کسی آنے والے واقعہ کا عکس پیش از وقت عالمِ رؤیا میں دیکھ لیا، اور اپنے آپ کو مستقبل کا مقابلہ کرنے کے لئے قابل بنا لیا۔

اس سلسلہ میں ایک خاتون کی مثال بے جا نہ ہوگی۔ یہ خاتون ڈاکٹری ایسے شریف پیشے سے تعلق رکھتی ہے، اور کوئی وجہ نہیں ہم اس کے بیان کو شک کی نظر سے دیکھیں۔ اس خاتون

کا بیان ہے، کہ جن دنوں وہ میڈیکل کالج میں زیر تعلیم تھی، اور امتحان سر پر آپہنچے تھے، تو اسے ہر وقت اپنی ناکامی کا اندیشہ لگا رہتا تھا۔ اسکی ہمیشہ یہ خواہش ہوتی تھی، کہ کوئی مافوق البشر ہستی اسکے پاس آئے، اور اسے امتحانی پرچہ کے تمام سوال بتا جائے۔ امتحان سے ایک روز پیشتر وہ محو خواب تھی، کہ اُس نے اپنے آپ کو کلاس روم میں تنہا پایا۔ اتنے میں اسے دروازے کی طرف سے ایک بھاری بھرکم سایہ تختہ سیاہ کی طرف جاتا نظر آیا۔ سایہ تختہ سیاہ کے پاس پہنچکر رک گیا، اور چاک اٹھا کر تختہ سیاہ پر سوال حل کرنے شروع کر دیئے۔ خاتون نے عالم خواب میں وہ تمام سوال رٹ لیئے، صبح کو جب وہ بیدار ہوئی، تو اس نے اپنی ہم جماعتوں کو رات کا واقعہ بتایا لیکن کسی کو اعتبار نہ آیا، خود خاتون کو بھی یقین نہیں آتا تھا۔ کہ یہی سوال امتحان کے پرچہ میں آئیں گے، لیکن اسکی حیرت کی انتہا نہ رہی، جبکہ امتحانی پرچہ کے سارے سوال لفظ بہ لفظ وہی تھے، جو اس نے گذشتہ شب خواب میں تختہ سیاہ پر حل ہوتے دیکھے تھے، خاتون امتحان میں اول آئی اسے گولڈ میڈل ملا، جو اَب بھی اس کے پاس ہے، اور جب کبھی وہ اپنے خواب کی روئیداد سناتی ہے، تو ثبوت کے طور پر وہ طلائی تمغہ بھی دکھاتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ ایسے واقعات آئے روز پیش نہیں آتے، لیکن ایسے واقعات کی حقیقت سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔

ایسے خواب القا و الہام کا درجہ رکھتے ہیں، اور عموماً اس وقت آتے ہیں، جب ماورائی طاقتیں کسی انسان کو اسکے منتخب مستقبل پر گامزن کرنا چاہتی ہوں۔ اکثر خواب کچھ مختلف نوعیت کے ہوتے ہیں، انکی تعبیر علامتی یا تشبیہی نوعیت کی ہوتی ہے، عام عقیدہ یہ ہے، کہ جو کچھ خواب میں نظر آئے، اکثر اس کا اُلٹ ہوا کرتا ہے، لیکن اس کا طریقہ تعبیر میں غلطی کا احتمال ہے۔ خوابوں کے متعلق مختلف کتب کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے، کہ خوابوں کی سینکڑوں قسمیں ہیں، اور ہر قسم کی تعبیر مختلف انداز سے کی جاتی ہے، مثلاً کوئی بھی شخص اگر عالم رؤیا میں خوابوں کے لامتناہی سلسلے میں الجھ کر رہ جائے، تو اس کا مطلب عموماً بیماری، یا خویش و اقارب سے علیحدگی لیا جاتا ہے۔ خواب میں گرنا یا بلندی سے اُترنا اچھا نہیں۔

مصر، بابل، نینوا، روم، ہندوستان، الغرض ہر قدیم تہذیب کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ زمانہ قدیم کے حکمران اور اعلیٰ طبقہ ہمیشہ خوابوں میں دلچسپی لیتا رہا ہے، اگر فراعنہ مصر اور بابل و نینوا کے تاجداروں میں درباروں میں تعبیر گو موجود تھے، تو ہندوستان کے قدیم مہاراجے جوتشیوں

اور پنڈتوں سے خواب کی تعبیر دریافت کرتے تھے، وہ خواب کو بے حقیقت متصور نہیں کرتے تھے ان کے نزدیک خواب آنیوالے واقعات کی علامت یا نشانی ہوتے تھے، اور ان کے مناسب تجزیے سے مستقبل کے بارے میں پیش بینی و پیشگوئی کی جاسکتی تھی۔ ہندوستان کی قدیم کتابوں کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے، کہ جب کوئی مہاراجہ کوئی خواب دیکھتا تھا، تو وہ درباری جوتشیوں پنڈتوں اور وزیروں و مشیروں کے روبرو اپنا خواب بیان کرتا، جس کے بعد اس خواب پر بحث ہوتی اور متفقہ طور پر کوئی نتیجہ اخذ کرکے اس کے مطابق عمل کیا جاتا۔ زمانہ قدیم میں خواب بڑے بڑے حکمرانوں اور تاجداروں کے نظریئے بدل دیا کرتے تھے، اور لوگ اپنی روزمرہ کی زندگی کو اپنے خوابوں کی تعبیر کے مطابق ڈھالنے کی کوشش کرتے تھے۔

# خواب اور تعبیر!

## ماہرین نفسیات کی نظر میں :۔

خوابوں کی تعبیر کرنا نہایت پرانا فن ہے، اور ہر ملک و قوم کے ممتاز علماء نے اس کے متعلق تحقیق و تفتیش کی ہے۔ ماہرین نفسیات کی رائے میں خواب ہمارے ذہن کی دبی ہوئی اُمنگوں کا عکس ہوتے ہیں، اور ان سے کسی شخص کی ذہنی کیفیات اور عملی صلاحیتوں کا تجزیہ بی جائزہ لیا جاسکتا ہے۔

فن تعبیر کے علماء کی رائے کے مطابق خواب میں ملبوسات کو بنیادی اہمیت حاصل ہے، مثلاً اگر کوئی شخص اپنے آپ کو دلآویز اور دیدہ زیب کپڑوں میں ملبوس دیکھے تو اسکی تعبیر یہ ہوگی، کہ وہ اپنے رفقائے کار میں ممتاز حیثیت حاصل کرے گا، اور معاملات محبت میں کامیابی اس کے قدم چومے گی۔ داغ دھبوں والے کپڑے بدنامی اور رسوائی کے مظہر ہوتے ہیں، اور پھٹے پرانے ملبوسات نکبت و افلاس اور ناکامی و بدبختی ظاہر کرتے ہیں۔

ملبوسات کا رنگ بھی زبردست اہمیت کا حامل ہے۔ سرخ رنگ رنج و غصہ، زرد رنگ، حسرت و عناد، سفید رنگ: مسرت و کامرانی، سبز رنگ: تکمیل آرزو۔ نیلا رنگ: خلوص و محبت۔ اور سیاہ رنگ، ناکامی محبت ظاہر کرتا ہے۔

خواب دیکھنے والے کی ذہنی حالت کا پتہ پانی سے چلتا ہے، اگر وہ خواب میں صاف اور

ٹھہرا ہوا پانی دیکھے تو یہ صدق دلی اور نیک نیتی کا مظہر ہے۔ گدلا پانی:۔ ذہنی انتشار اور تذبذب ظاہر کرتا ہے۔ اُبلتا ہوا پانی:۔ غیظ و غضب اور فقدان:۔ ضبط کی علامت ہے۔

اگر کوئی شخص خواب میں بخیر و عافیت دریا عبور کرے، تو اس کا مطلب یہ ہے، کہ وہ مشکلات پر قابو پانے میں کامیاب ہو جائے گا۔ غرقابی:۔ کم ہمتی اور ناکامی کی علامت ہے اگر وہ دریا کی مخالف سمت میں تیرے۔ تو اس کا مطلب یہ ہے، کہ اسے صبر آزما مشکلات کا سامنا کرنے کے بعد کامیابی نصیب ہو گی۔

اگر کوئی شخص اپنے آپ کو دریا یا سمندر کی تند و پُرپیچ موجوں میں گھرا ہوا دیکھے تو سمجھنا چاہیئے، کہ اسے آئندہ زندگی میں شدید مشکلات و مواقع کا سامنا کرنا پڑیگا۔ اور اگر اسے اس عالم میں اپنی کشتی نذر طوفان ہوتی نظر آئے، تو اس کا مطلب یہ ہے، کہ اسے حریف کے ہاتھوں شکست کھا جانے کا خطرہ ہے۔ غرض طوفان کے دوران خواب دیکھنے والا جس قسم کا طرزِ عمل اختیار کریگا، وہ اسکی آئندہ زندگی کے لائحہ عمل کا آئینہ ہو گا۔

**پھول** خواب میں دیکھنے والے کی جذباتی اور دماغی زندگی کے مظہر ہوتے ہیں۔ تازہ اور شاداب پھول مسرت و کامیابی کا پیغام لاتے ہیں، لیکن پژمردہ اور باسی ناکامی محبت آشکارا کرتے ہیں۔ اگر کوئی شخص خواب میں کسی سے پھولوں کے ہار کا تحفہ پائے، تو اسکا مطلب ہے کہ دوسرا شخص اسکی محبت کی قدر کرتا ہے، اور اس کے دل میں خلوص و مودت کے جذبات بھی موجزن ہیں۔

اگر کوئی شخص خواب میں پھول توڑے تو یہ ظاہر کرتا ہے، کہ اسکے اپنے دل میں چاہت کے ارمان کروٹیں لیتے ہیں، سُرخ گلاب محبت کی گہرائی اور شدت ظاہر کرتا ہے۔ سفید گلاب حیا و حجاب کا آئینہ دار ہوتا ہے۔ اسکے برعکس زرد گلاب مکر و ریا اور نمائشی خلوص ظاہر کرتا ہے۔

# تعبیرِ خواب کے عالم

یہ بات اظہر من الشمس ہے، کہ تعبیرِ خواب بنیادی حیثیت کا علم و فن ہے جس میں انبیاء، صلحاء اور اکابرین نے درجۂ کمال حاصل کیا۔ چنانچہ ان میں سے بعض اصحاب گرامی کے نام نامی ذیل میں درج کئے جاتے ہیں:۔

حضرت حکیم دانیال رح۔ حضرت یوسف علیہ السلام حضرت امام جعفر صادق رض۔ حضرت محمد ابراہیم کرمانی۔ حضرت محمد ابن سیرین رح۔ حضرت اسمٰعیل بن اشعث رح حضرت حافظ ابن اسحٰق رح۔ حضرت خالد اصفہانی رح۔ حضرت محمد بن شاہ رح۔ حضرت علامہ ابوالفضل حسین بن ابراہیم رح حضرت محمد طلسی رح۔

## متقدمین کی کتابیں :۔

متقدمین نے اس فن میں فارسی و عربی میں جو اچھی اچھی کتابیں تصنیف کیں، جن میں سے بعض ہمارے مطالعہ میں بھی آئی ہیں، یہ ہیں :۔

کتاب اصول۔ کتاب تقسیم دستور۔ کتاب جامع ارشاد۔ کتاب التعبیر (حافظ) کتاب تعبیر (اسمٰعیل) منہاج التعبیر کتاب مرجین، بیان التعبیر۔ دستور الروس۔ حل الدلائل والمناقات کنز وبانی۔ انفاح التعبیر۔ مبادی التعبیر کافی الرؤیا۔ حقائق الرؤیا۔ کتاب تعبیر ابن سیرین مفرح الرؤیا۔ مقدمۃ التعبیر۔ تحفۃ الملوک۔ تعبیر الرؤیا ؛

## تعبیر کرنیوالے کیلئے کن کن علوم کا ماہر ہونا ضروری ہے

علم تعبیر میں دسترس حاصل کرنے کیلئے قرآن مجید اور حدیث شریف کا مطالعہ بنیادی شرط ہے علاوہ ازیں علم قیافہ، فن استدلال، لغت، صرف نحو، ضرب لمثال، فنون لطیفہ، اور علم و ادب کی مہارت بھی ہونی چاہیئے۔ معبر کے لئے ظاہری و باطنی پاکیزگی بھی لازمی ہے، لہٰذا جب تک کوئی ان علوم و صفات کا حامل نہ ہو علم تعبیر کا ماہر ہونے کا دعویٰ نہیں کر سکتا کیونکہ یہ علم اسرار الٰہی سے وابستہ ہے۔ جو جلیل القدر پیغمبروں کو ہی خدا نے عطا کیا ہے، اس لئے مقربین الٰہی کے مقابلہ میں یہ علم فطری ذہانت، روحانی قوت، اور عطائے الٰہی کے بغیر حاصل کرنا ممکن نہیں۔

## معبر کے لئے ہدایات!

### خواب کی تعبیر بتانے والے کو حسب ذیل ہدایات پر عمل کرنا چاہیئے!

۱۔ معبر کو چاہیئے، کہ وہ شوق و ذوق سے خدا تعالیٰ کی عبادت کرے، علم حاصل کرنے میں مصروف رہے، زیادہ باتیں نہ کرے، تعبیر بتاتے وقت مستعد رہے، خواب کے واقعات شروع سے آخر تک نہایت احتیاط اور غور کے ساتھ سنے، اور صاحب خواب کے مرتبہ اور موسم کا بھی خیال رکھے

پھر اصولِ فن کے مطابق صحیح تعبیر بتائے، اگر غور و فکر سے کچھ کام نہ چلے، تو خاموش رہے اس فن میں تجربہ اور مشق ضروری ہے ؛

۲۔ خواب سخت قسم کا ہونے کی صورت میں موقعہ کے مطابق تعبیر بتائے، لغو اور فضول حصہ چھوڑ دے، سارا خواب ہی فضول ہو تو خاموش رہے۔ اگر صاحبِ تعبیر کا پوچھنا مدِ نظر ہو، تو اس نوع کے سوالات کرے، جنکے جوابات سے اسکی ناخوشی کا پتہ چل جائے۔ پھر مقتضائے حال کے مطابق تعبیر بتائے۔ اور اگر اس طریق سے بھی کچھ پتہ نہ چلے، یا وہ نہ بتائے، تو پھر اس کے نام، طبیعت، شکل اور صورت اور بات چیت کی راستی یا ناراستی کا خیال رکھ کر تعبیر بتائے۔ مگر ناخوشگوار تعبیر کا چھپانا ہی بہتر ہے ؛

۳۔ جنس، طبیعت اور صفت کا بھی خیال رکھنا چاہیئے۔ جنس سے ہر قسم کے جانور اور درخت مراد ہیں، اور انکی تعبیر مذکر ہوتی ہے۔ صفت اسے کہتے ہیں، کہ معبّر دریافت کرے، کہ درخت کونسا اور جانور کس نوع اور جنس و صفت کا ہے۔ مثلاً آم کے درخت کی تعبیر عربی مراد نہیں ہو سکتی کیونکہ یہ درخت عرب میں نہیں پایا جاتا۔ اس لیئے عجمی بلکہ ہندی مراد تعبیر ہو گی۔

اسی طرح ہاتھی کی تعبیر ہندی مراد اور گھوڑے کی تعبیر عربی مراد ہو گی۔ طبیعت سے قسم مراد ہے۔ مثلاً پھل والے درخت کی تعبیر دولت مند ہے، لیکن اخروٹ ہو، تو دولتمند و کنجوس بد معاملہ اور بُرا مرد ہو گا۔ اگر صاحبِ خواب کو پرندہ اُڑتا نظر آئے، تو یہ اسکے نذر دینے کی دلیل ہو گی۔ پرندے کے مزاج کا خیال رکھنا چاہیئے۔ مثلاً کتے کی تعبیر، نامرد، اور کوے کی تعبیر، چلتا پرزہ، اور وعدہ خلاف مرد ہو گا ؛

۴۔ تعبیر بتانے والے کیلئے ضروری ہے، کہ وہ باطہارت ہو کر بڑی نرمی، حلیمی اور آہستگی سے خواب سُنے، عجلت سے کام نہ لے، اور کافی دیر تک اس پر غور و خوض کرے، صاحبِ خواب کا عقیدہ اور مذہب دریافت کرے، اور جھوٹ یا سچ پرکھنا بھی ضروری ہے ؛

۵۔ اگر کسی شخص کو اپنا خواب یاد نہ رہے، تو تعبیر بتانے والے کو چاہیئے، کہ تعبیر سے دماغ پر زور نہ ڈالنے کیلئے کہے، کیونکہ بھول جانا معصیت کی دلیل ہے، اس لیئے کہ فرشتہ لوحِ محفوظ سے انسان کو خواب دکھاتا ہے ؛

۶۔ تعبیر بتانے والے کو چاہیئے، کہ وہ پہلے خواب دیکھنے والے کا نام، حیثیت، درجہ، مذہب

دریافت کرے، اور اسکے اخلاق و کردار اور عقل و ادراک کا اندازہ کرے، پھر خواب دیکھنے کا وقت معلوم کرکے پوچھے، کہ خواب دن کو نظر آیا، یا رات کو۔ جب خواب دیکھنے والا خواب بیان کرلے، تو معبّر اس بات پر بخوبی نگاہ رکھے، کہ وہ کسطرح کی حرکات کرتا ہے، اور اسکے خواب بیان کرنے کا انداز کیا ہے، تعبیر بتانے والے کو چاہیئے، کہ عربی مہینے کا دن اور فارسی مہینے کی فصل معلوم کرنے کے بعد ٹھیک تعبیر بتائے۔

**اچھا نام:۔** اگر خواب دیکھنے والے کے پاس یا اس کے والد کے نام میں کسی پیغمبر کا نام دیا جائے، (مثلاً عیسٰیؑ یا ابراہیمؑ) وغیرہ تو تعبیر بتانے والے کو چاہیئے کہ اس کی فال اور حساب سے مبشر تعبیر کرے۔

**بُرا نام:۔** اگر بُرا نام ہو، تو اُس کی تعبیر فتنہ و شر پر قائم ہوگی۔

**نیک وقت:۔** معبر کو چاہیئے، کہ اتوار یا پیر کے حصّہ اوّل میں تعبیر بتائے کیونکہ یہ وقت مبارک ہے۔ جمعرات اور جمعہ کا حصّہ اوّل بھی مبارک ہے۔

**منحوس وقت:۔** منگل کے اوّل حصّہ میں تعبیر بتانا ٹھیک نہیں، کیونکہ یہ وقت منحوس ہے اور بدھ کا اوّل حصّہ بھی منحوس ہے۔

۷۔ تعبیر بتانے والا اسی صورت میں کامیاب ہو سکتا ہے، کہ وہ بہت زیادہ علم و فضل، اور عقل و دانش کا مالک ہونیکے علاوہ تجربہ بھی وسیع رکھتا ہو، مختلف امور کے تمام پہلوؤں پر اسکی نظر ہو۔ کہتے ہیں کہ ایک دفعہ خلیفہ مہدی کو خواب آیا، کہ اس کے سامنے چہرے پر سیاہی چھا گئی ہے، درباری معبّروں میں سے کوئی اسکی تعبیر نہ بتا سکا۔ لیکن حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے یہ تعبیر بیان کی، کہ خلیفہ کے محل میں لڑکی پیدا ہوگی۔ درباری معبّروں نے ثبوت لیا، تو حضرت کرمانیؒ نے قرآن شریف کی کچھ آیات پڑھ کر سنائیں جن کے معنی یہ ہیں، کہ:۔

"خواب میں ان لوگوں کو جب لڑکی پیدا ہونے کی خوشخبری دی جاتی ہے تو انکے چہرے پر غم کی سیاہی چھا جاتی ہے"۔

یہ تعبیر سچی ثابت ہوئی، اور خلیفہ کے ہاں صاحبزادی تولد ہوئی، خلیفہ نے حضرت کرمانیؒ کو انعام و اکرام سے مالا مال کر دیا۔ حقیقت یہ ہے، کہ اگر کسی کے پاس ایک سیر علم ہو، تو اس کو عقل بھی ایک من چاہیئے۔

ایک آدمی کو خواب میں نظر آیا، کہ اُسے خصی کر دیا گیا ہے۔ اُس نے تعبیر پوچھی، تو معبروں نے اس طرح قیاس آرائی کی :-

(۱) تم جلدی مرجاؤ گے۔ (۲) تمہیں اپنے بیٹے کی جُدائی دیکھنی پڑے گی۔
(۳) تیزی اور قوت میں خرابی ہوگی۔ (۴) نسل کا سلسلہ ٹوٹ جائے گا۔ اور تم اپنی بیوی کو طلاق دے دو گے۔

چند دن کے بعد وہ شخص اپنی بیوی کو طلاق دیکر اپنے بیٹے کو ساتھ لیئے بحری سفر پر روانہ ہُوا، لیکن اس کا جہاز غرق ہوگیا۔ اسی دَوران میں مچھلی نے اس کا عضو مخصوص اور خصیے کھا لیئے۔ اور اس کا بیٹا اور مال تباہ و برباد ہوگیا۔ اور اسی طرح ساری تعبیریں درست ثابت ہوگئیں۔

۸۔ تعبیر بتانے والے کو چاہیئے، کہ وہ قبرستان میں خواب کی تعبیر نہ بتائے۔

# ہدایات برائے صاحب خواب!

۱۔ اس بات کا خیال رکھنا ہر شخص کے لئے ضروری ہے۔ کہ وہ بستر پر لیٹتے وقت باوضو ہو۔ سونے سے پہلے دُعا مانگے، اور اپنے آپ کو اس کے حوالے کر کے پناہ و امان کا طالب ہو اور برکت مانگے۔ اس کی تعریف اور شکر کرے، عجز و انکساری کا اظہار کرے، بخشش طلب کرے اور تائب ہو۔ اچھا خواب دیکھنے کی توفیق چاہے، تو داہنی کروٹ لیٹے، اور اُسی کروٹ جاگے اور آنکھ کھلتے ہی خدا کو یاد کرے۔

۲۔ اچھا خواب آئے، تو اللہ تعالیٰ کا شکر بجا لا کر خیرات کرے۔ حدیث شریف میں لکھا ہے، کہ اس قسم کا خواب برادران اسلام اور احباب سے بیان کرے۔

۳۔ بُرا خواب آئے، تو فی الفور اَعُوذُ باللہ، اور لَا حَولَ وَلَا قُوۃ کا ورد کرے، اور خواب کسی کو نہ بتائے۔ تاکہ گزند سے بچا رہے، اور قُل ھُوَ اللہ اَحد پڑھے، اور بائیں جانب دم کرے، پھر یوں دُعا مانگے، کہ اے اللہ! اگر یہ خواب اچھا ہے، تو اس کا انجام اچھا دکھا۔ ورنہ ضرر اور گزند سے بچائے رکھ۔

۴۔ صاحب خواب کو لازم ہے، کہ وہ تعبیر بتانیوالے کے سامنے من وعن اپنا بیان کرے۔

کسی قسم کی کمی بیشی نہ کرے، ورنہ تعبیر ٹھیک نہ نکلے گی۔ بلکہ اُلٹا ضرر پہنچے گا، کیونکہ خواب خدا اور بندے کے درمیان امانت ہے ؛

۵۔ خواب کو اپنی طرف سے گھڑ کر کچھ کا کچھ بیان نہیں کرنا چاہیئے، کیونکہ یہ گناہ عظیم ہے۔ اس سے بچنا ضروری ہے ؛

۶۔ اگر خواب یاد نہ رہے تو توبہ کرنی چاہیئے، تاکہ صاحب خواب اللہ کے عذاب سے بچا رہے ؛

۷۔ غیر مسلموں، اَن پڑھ لوگوں، بدخواہوں اور عورتوں سے خواب کی تعبیر دریافت کرنا مناسب نہیں ؛

۸۔ جس دن مطلع ابر آلود ہو، اور مینہ برس رہا ہو۔ یا برف پڑ رہی ہو، تو خواب کی تعبیر دریافت نہیں کرنی چاہیئے ؛

۹۔ طلوع آفتاب، یا غروب آفتاب کا وقت بھی تعبیر پوچھنے کیلئے درست نہیں ؛

۱۰۔ صحیح خواب دیکھنے کیلئے مناسب یہ ہے کہ کھانا زیادہ نہ کھایا جائے، تاکہ بخارات دماغ کی طرف صعود نہ کرسکیں، لیکن بہت کم بھی نہ کھانا چاہیئے، کیونکہ اس صورت میں پریشان خواب نظر آتے ہیں ؛

۱۱۔ اگر کوئی آدمی اس نیت سے لیٹ جائے کہ اسے سوتے میں خواب نظر آتے، اور اُسے خواب میں بکری یا حلال جانور دکھائی دے، تو اس کی تعبیر تباہی و بربادی ہے۔ اور اگر وہ کوئی لذیذ، پُرلطف کھانا کھائے، یا اس کے لئے بند دروازہ کھول دیا جائے، تو اس کی تعبیر اچھی ہے۔ یعنی وہ نفع حاصل کرے گا ؛

۱۲۔ جب خواب نظر آئے، تو اس کے بعد سونا نہیں چاہیئے، ورنہ تعبیر اُلٹ جائے گی ؛

۱۳۔ رات کے وقت خواب کی تعبیر کسی سے نہ پوچھنی چاہیئے ؛

## خواب کی قسمیں :۔

**فلسفیانہ قسمیں :۔** (۱) طبعی — (۲) غیر طبعی۔

**تعبیر بتانے والوں کی قسمیں ۴ ہیں** (۱) آمر (حکم دینے والا) (۲) زاجر (ارباب سے روکنے والا) (۳) متذر (خوف دلانے والا) (۴) مبشر (خوشخبری دینے والا)

حدیث شریف میں خواب کی تین قسمیں لکھی گئی ہیں :۔ (۱) زندگی میں مومنوں کو خوشخبری سُنانے والے خواب۔ (۲) غم والم میں مبتلا کرنے والے خواب۔ (۳) پریشان کن خواب ؛

**خواب کی اصل** بحضرت امام جعفر صادقؒ فرماتے ہیں :۔ کہ خواب کی اصل تین قسموں پر قائم ہے (۱) محکم۔ (۲) متشابہ۔ (۳) اضغاث اعلام۔ یعنی خواب ہائے پریشان۔

اس طرح کے خواب انہیں نظر آیا کرتے ہیں، جو شرابی، فسادی، یا نابالغ بچے ہیں۔ یا مسور بینگن وغیرہ سودا پیدا کرنے والی چیزیں کھائیں، اضغاث کے معنی ہیں، گھاس کے گٹھے مٹھے۔ پس یہ خواب بھی ایسے ہی پریشان ہُوا کرتے ہیں ؛

حضرت محمد ابن سیرینؒ نے خواب کو دو قسموں پر مشتمل کیا ہے۔ ایک حکم یعنی درست خواب۔ دوسرے اضغاث۔

**اضغاث کی قسمیں** :۔ (۱) شیطانی نمائش سے خواب آنا۔ (۲) خواہشات۔ (۳) طبیعت یا ہوا کے غلبہ سے ؛

**جناب کرمانی کا قول** :۔ خواب کی تین قسمیں ہیں۔ (۱) اللہ تعالیٰ کی طرف سے خوشخبری (۲) شیطانی وسوسہ، (۳) اپنا خیال ؛

**جناب مغربی کا قول** :۔ خواب کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) سچا خواب، (۲) جھوٹا خواب

**خواب کی قسمیں** :۔ (۱) تبشیر، (۲) تہدید۔ (۳) الہام ؛

۱ :۔ تبشیر، اس خواب کا فرشتہ جو اس کا موکل ہے۔ خواب دیکھنے والے کو لوح محفوظ کی خبر دیتا ہے۔

۲ :۔ تہدید، خواب کا فرشتہ انسان کو اندر آنے والی تکلیف کو خبردار کرتا ہے۔ تاکہ وہ گناہوں سے توبہ کرکے فتنہ و شر سے بچا رہے۔

۳ :۔ الہام، اللہ تعالیٰ خواب کے فرشتے کو حکم دیتا ہے، کہ انسان کو خواب دکھائے۔ تاکہ صدقہ دے، جہاد کرے، اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرے، اور گناہوں سے توبہ کرے نیز لوگوں کے ساتھ انصاف سے پیش آئے ؛

**جھوٹے خواب کی قسمیں** :۔ (۱) ہمت (۲) علت (۳) شیطانی، یعنی خواب پریشان ؛

۱ :۔ ہمت، جاگتے میں جو خیال ہو، وہی خواب بن کر نظر آوے، یہ بے بنیاد ہوتا ہے،

اور اس کی تعبیر صحیح نہیں ہوتی۔

۲ :۔ علت۔ بیماری کی حالت میں خواب آنا۔ اس خواب کو بھی بے بنیاد و بے تعبیر سمجھنا چاہیئے۔

۳ :۔ شیطانی۔ ناممکن چیز خواب میں نظر آنا، یا غسل واجب ہوجانا، یہ بھی بے بنیاد اور بے تعبیر ہوتا ہے۔

# تعبیر بتانے والے کے لیئے اہم ہدایات!

(۱) خواب دیکھنے والے کا نام اچھا ہونا کامیابی کی نشانی ہے۔ احمد، اسمٰعیل، فضل وغیرہ مبارک نام ہیں۔ خواب دیکھنے والے کو نیکی اور راحت میسر آئے گی۔

(۲) برا نام بدشگونی یعنی غم والم فتنہ فساد کی علامت ہے۔

(۳) اگر خواب دیکھنے والا بیان تعبیر کے وقت گھوڑے یا خچر کے پاس کھڑا ہو، تو بھی نیک شگونی مگر سفر کرنا پڑیگا۔ خصوصًا جب گھوڑا سواری کیلئے سازو سامان سے آراستہ ہو

(۴) اگر بیان تعبیر کے وقت کوا تین دفعہ کائیں کائیں کرے، تو یہ اچھا شگون ہے مگر دو دفعہ کائیں کائیں کرنا فتنہ و فساد کی علامت ہے۔ پانچ دفعہ بولنا بھی اچھا نہیں ہے چار بار اور چھ بار آواز نکالنا نیک فال ہے۔ بالعموم طاق تعداد اچھی، اور جفت بری ہے

(۵) غلام کا خواب اس کے آقا پر اچھا یا برا اثر ڈالتا ہے۔

# جھوٹے اور بے بنیاد خواب!

۱ :۔ اگر کسی خواب میں کسی شخص کو کوئی رنگ دکھائی دے، یا وہ فصد کھلوار ہا ہو، یا اپنے آپ کو عیش و عشرت میں مصروف دیکھے، تو تعبیر بتانے والے کو لازم ہے، کہ وہ خواب دیکھنے والے کے چہرے کو غور سے دیکھے، اور اس سے مفصل حالات دریافت کرے۔ اگر اس میں خون کا غلبہ نظر آئے۔ اور وہ گوشت کھاتے یا شراب پینے کا عادی ہو، تو غلبہ خون ہی اسکے خواب کا باعث ہوگا۔ اور ایسے بے تعبیر خواب سمجھنا چاہیئے۔

۲ :۔ اگر صاحب خواب کو آگ یا چراغ یا گرم موسم وغیرہ نظر آئے، اور اس کے چہرے

اور جسم کا رنگ زرد ہو، بدن لاغر ہو۔ وہ زیادہ باتیں کرے، اور طبیعت میں تیزی ہو، تو خواب لغو ہے۔ کیونکہ وہ غلبہ صفرا کا نتیجہ ہے، اور اس آدمی کو مصالحہ، پیاز، لہسن وغیرہ گرم چیزیں کھانے کی عادت ہے ؂

۳۔ اگر کسی کو خواب میں بارش، برف وغیرہ سرد اشیاء نظر آئیں، اور وہ دودھ، دہی وغیرہ زیادہ کھائے، تو یہ غلبہ بلغم کا اثر ہے، اور خواب کی تعبیر بھی معتبر نہیں ؂

۴۔ اگر کوئی آدمی سانپ، بچھو یا کسی سیاہ چیز کو دیکھ کر ڈر جائے، تو اس کے خواب کی تعبیر بھی صحیح نہ ہوگی۔ کیونکہ یہ غلبہ سودا کا اثر ہے۔ اور پیاز، بینگن اور گوشت کھانے کا نتیجہ ہے ؂

۵۔ اگر کوئی خواب دیکھنے والا سوچ اور فکر میں ہو، چہرہ سیاہی مائل ہو، اور وہ داڑھی اور منہ پر ہاتھ پھیرتا چلا جائے، تو یہ بھی سودائی علامتیں ہیں، اور خواب کی تعبیر معتبر نہ ہوگی ؂

۶۔ اگر کوئی شخص خواب دیکھے، کہ وہ بارش، برف اور سردی میں کھڑا ہے، اور آنکھ کھلنے پر بھی اپنے آپ کو سردی میں پائے، یعنی اُس کے اوپر سے کپڑا اُترا ہوا ہو، تو اس کا خواب بھی بے تعبیر سمجھنا چاہیئے۔ کیونکہ اس کا باعث صرف سردی ہے ؂

۷۔ اگر کسی کو خواب میں حرارت، دُھوپ یا گرمی محسوس ہو۔ اور جاگنے پر بھی اپنے آپ کو گرم کپڑوں پر لپیٹا ہوا پائے، تو اس کے خواب کی تعبیر بھی معتبر نہ ہوگی ؂

۸۔ اگر صاحب خواب نے بائیں کروٹ لے رکھی ہے، یا چت سو رہا ہے، اور ہاتھ سینے کے اوپر ہو۔ اور خواب میں بڑبڑائے اور ڈر جائے، تو وہ خواب بھی معتبر نہ ہوگا ؂

۹۔ اگر مریض کو خواب کوئی درد یا تکلیف محسوس ہو، تو اس کا خواب بھی بے بنیاد ہوگا ؂

۱۰۔ اگر کسی آدمی کو ایسا معلوم ہو، کہ خواب میں پیشاب کر رہا ہے، اور جاگنے پر اس کے کپڑے پیشاب میں بھیگے ہوں، تو اس کا خواب بے بنیاد ہوگا۔ پیشاب میں پیشاب کا غلبہ ہونا بھی اسی حکم کے تحت آتا ہے ؂

۱۱۔ اگر کسی پیشہ ور کو خواب میں اپنے اوزار نظر آئیں، تو اس کے خواب کی تعبیر بیان کرنے سے پیشتر یہ معلوم کر لینا چاہیئے، کہ وہ دن کے وقت کس کام میں مصروف رہا تھا۔ اور رات کو سوتے وقت کس خیال میں تھا ؂

# ڈراؤنے اور خطرناک خواب!

رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے، کہ:۔

" بُرا خواب شیطان کی طرف سے ہوتا ہے۔ چنانچہ صاحبِ خواب کو چاہیئے، کہ جب اس کی آنکھ کھل جائے، تو تین مرتبہ بائیں طرف تھتکار دے، اور شیطان سے پناہ مانگے پھر اس خواب کا کسی سے ذکر نہ کرے۔ اس طرح خواب کی اذیت سے محفوظ رہے گا۔ مزید فرمایا:۔ کہ بیدار ہوتے ہی کروٹ بدل لے"

حضرت ابن حزم ؒ کا فرمانا ہے، کہ:۔

" انسان عالمِ بیداری میں جو شغل رکھتا ہے، عموماً خواب میں اسی قسم کے شاہدات سے واسطہ پڑتا ہے۔ چنانچہ بُرے، خطرناک، اور ڈراؤنے خواب انسان کی اسی قسم کی سرگرمیوں کا نتیجہ ہوتے ہیں۔ جو بیداری کی حالت میں ان کا معمول ہوتی ہیں۔

علاوہ ازیں ایسے خواب غلبہ طبیعت کا بھی نتیجہ ہوتے ہیں۔ سوداکے مریض کو خوف کے مناظر نظر آتے ہیں"

# خواب کا فرق مرتبہ کے لحاظ سے!

۱۔ بالعموم بادشاہ کا خواب نسبتاً سچا ہوتا ہے، اور نبی کا بالکل سچا۔

۲۔ مفتی، قاضی، عالم اور فقیر کا خواب بھی عوام کے خواب سے درست تر ہوتا ہے۔

۳۔ آزاد کا خواب غلام کے خواب سے معتبر ہوتا ہے۔

۴۔ مرد کا خواب عورت کے خواب پر فضیلت رکھتا ہے۔

۵۔ عورت اور غلام کا خواب برابر ہوتا ہے۔

۶۔ نیک آدمی کا خواب بدکار کے خواب سے معتبر ہوتا ہے۔

۷۔ امیر کا خواب غریب کے خواب پر ترجیح رکھتا ہے۔ امیر کے خواب کا نتیجہ جلد، اور غریب کا دیر میں ظاہر ہوتا ہے۔

۸۔ مومن کا خواب کافر کے خواب سے معتبر ہوتا ہے۔

۹۔ بھکاری کا خواب معتبر نہیں ہوتا۔ کیونکہ وہ پریشان دل ہوتا ہے، اس اچھا خواب دیر میں، اور بُرا جلد اثر کرتا ہے۔

۱۰۔ بالغ کا خواب نابالغ کے خواب پر فضیلت رکھتا ہے۔

۱۱۔ نابالغ کا خواب اچھا یا بُرا اثر اسکے والدین پر ظاہر کرتا ہے، بچوں کا خواب بعض عالموں کے نزدیک درست اور بعض کے خیال میں غلط ہوتا ہے۔

۱۲۔ مست کا خواب معتبر ہوتا ہے۔

۱۳۔ حائضہ کا خواب تعبیر رکھتا ہے۔

۱۴۔ عقلمند کے خواب کو بیوقوف کے خواب پر ترجیح ہوتی ہے۔

۱۵۔ بوڑھے کا خواب بچے کے خواب پر فوقیت رکھتا ہے۔

۱۶۔ آزاد عورت کا خواب لونڈی کے خواب سے معتبر ہوتا ہے۔

# خواب پر وقت کے اثرات!

(۱) دن کا خواب رات کے خواب پر فضیلت رکھتا ہے۔ رات کے پہلے حصہ کا خواب غیر معتبر، اور نصف شب کا پریشان ہے، البتہ صبح کے وقت جو خواب آتے، وہ قابلِ اعتبار ہوتا ہے۔

(۲) رات کے خواب کی تعبیر پانچ سال، اور آدھی رات کے خواب کی تعبیر چھ ماہ بعد نکلتی ہے، مگر صبح کی خواب کا نتیجہ دس ہی دن کے اندر اندر ظاہر ہو جاتا ہے اور خواب کا وقت دن کے جس قدر نزدیک ہوتا ہے، اسی قدر خواب کی تعبیر جلد نکلتی ہے۔

(۳) خواب وقت کے لحاظ سے اثر انداز ہوتا ہے۔ مثلاً اگر کسی کو رات کے وقت یہ خواب آئے۔ کہ وہ بیل پر بیٹھا ہے، تو اسکی تعبیر یہ ہے، کہ اسے نفع اور ترقی حاصل ہوگی، لیکن اگر یہی خواب دن کے وقت آئے، تو اسکی تعبیر یہ ہے، کہ وہ بیوی کو طلاق دے گا۔ اور اگر دن کو یہ خواب آئے، کہ مُرغ نے کُتے کو پکڑ لیا، تو اسکی یہ تعبیر ہے، کہ صاحب خواب بیماری میں مبتلا ہوگا۔ اور اگر یہی خواب رات کو آئے، تو اسے کسی بیوقوف کے ساتھ پالا پڑے گا۔

(۴) خواب کی تعبیر صبح سے نصف شب تک دریافت کرنا بلند اقبال کی علامت ہے اور اگر اس کو خواب آئے، کہ آفتاب طلوع ہو کر اونچا ہو جائے، تو وہ خواب قابل اعتبار ہے۔

(۵) سردی کے موسم میں خواب آئے، تو اسکی تعبیر ضعیف ہوتی ہے۔

(۶) بہار کے فصل میں جو خواب آتے، وہ برکت والا ہوتا ہے۔ مگر اسکی تعبیر عرصے کے بعد نکلتی ہے۔

(۷) گرمیوں میں خواب آئے، تو اسکی تعبیر قوی اور جلد ظاہر ہوتی ہے۔

(۸) خزاں کی فصل میں جو خواب آئے، اس کی تعبیر صحیح نہیں ہوتی۔

## خواب پر تاریخوں کا اثر!

جو خواب مندرجہ ذیل تاریخوں پر آئیں، وہ درست ہوتے ہیں:-

۶-۷-۸-۹-۱۰-۱۵-۱۶-۱۹-۲۶-۲۷-۳۰۔

اور ان تاریخوں میں جو خواب آئیں، ان کی تعبیر دیر سے نکلتی ہے:-

۳-۵-۱۱-۱۲-۱۷۔

نیز ان تاریخوں میں جو خواب آئیں، وہ اچھے اور بُرے دونوں درست ہیں:-

۱۲-۲۱-۲۲-۲۴۔

## روزانہ ساعتوں کا نقشہ

کسی خاص وقت پر کسی خاص ستارے کی ساعت معلوم کرنا نہایت اہم اور مفید ہے لہٰذا نیچے دیئے ہوئے ایک نقشہ سے مختلف وقتوں کی ساعتیں معلوم کرنے میں سہولت رہتی ہے، ہر دن کے سامنے پہلے ستارے کا جو نام لکھا گیا ہے، وہ صبح چھ بجے سے ۷ بجے تک عامل اثر انداز رہتا ہے۔ پھر علی الترتیب دوسرے ستاروں کا اثر ہوتا ہے جسکی میعاد ایک گھنٹہ یعنی ہر ساٹھ منٹ کے بعد تبدیل ہوتی ہے۔ گویا بارھویں خانے کے ستارے کا عمل و اثر ۵ بجے شام سے ۶ بجے شام تک رہتا ہے۔ یہی حال رات کے ستاروں کا ہے۔

ان کا عمل و اثر بھی ایک ایک گھنٹے تک رہتا ہے، اور ساری رات یہی صورت قائم رہتی ہے یہاں تک کہ پھر صبح کے ستارے کا دَور دورہ شروع ہوتا ہے ؂

| [illegible] | بجے سے تک | ۷-۸ | ۸-۹ | ۹-۱۰ | ۱۰-۱۱ | ۱۱-۱۲ | ۱۲-۱ | ۱-۲ | ۲-۳ | ۳-۴ | ۴-۵ | ۵-۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| [illegible] | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| [illegible] | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| رات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| [illegible] | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| رات | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| [illegible] | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| رات | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| [illegible] | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| رات | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| [illegible] | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| رات | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| [illegible] | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | قمر | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| [illegible] | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | زہرہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |

# سعد ونحس ساعتوں کا نقشہ!

خواب کی تعبیر نیک ساعتوں میں معلوم کرنی چاہیئے، یا نیک و بد ساعتوں کے متعلق تعبیر بتانے والے سے بھی پوچھا جا سکتا ہے، لیکن یہاں ہم آپ کی سہولت کے لیے سعد و نحس ساعت معلوم کرنے کیلئے ذیل میں نقشہ دے رہے ہیں ؛

دن کے علیحدہ علیحدہ بارہ گھنٹے اور چار پہر ہوتے ہیں یعنی تین گھنٹے کا ایک پہر ہوا نقشے میں قمری تاریخوں کے سلسلے میں سعد و نحس کا حال پہروں کے حساب سے درج کیا جاتا ہے۔

| قمری تاریخ | دن کے چار پہر | | | | رات کے چار پہر | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| ۱ | سعد | نحس | سعد | نحس | نحس | نحس | سعد | سعد |
| ۲ | نحس | سعد | سعد | سعد | سعد | نحس | سعد | نحس |
| ۱۲ — ۱۳ | نحس | نحس | نحس | سعد | سعد | نحس | نحس | سعد |
| ۴ — ۲۴ | نحس | سعد | سعد | نحس | نحس | نحس | سعد | نحس |
| ۷ — ۲۹ | سعد | سعد | سعد | نحس | سعد | سعد | نحس | نحس |
| ۸ | س | ن | س | ن | ن | س | ن | ن |
| ۷ — ۲۹ | س | س | س | ن | س | س | ن | ن |
| ۸ | ن | س | س | ن | ن | ن | ن | ن |
| ۹ — ۲۱ | س | س | س | س | س | ن | س | ن |
| ۱۰ — ۲۴ | س | س | ن | ن | ن | ن | س | س |
| ۱۱ — ۲۵ | س | س | س | ن | س | س | س | س |
| ۱۲ | ن | س | س | س | س | ن | ن | س |
| ۱۳ | ن | ن | ن | ن | ن | س | ن | س |
| ۱۴ | س | ن | س | ن | ن | ن | س | ن |
| ۲۶ — | س | س | ن | ن | س | س | ن | ن |
| ۱۶ | ن | س | س | ن | س | س | ن | ن |
| ۱۷ — ۲۷ | س | س | س | ن | س | س | ن | س |
| ۱۸ — ۲۸ | ن | ن | س | س | س | ن | ن | ن |
| ۲۹ | س | س | ن | س | ن | س | س | س |
| ۳۰ | س | ن | ن | س | ن | ن | س | س |

# بھولے ہوئے خواب کو یاد کرنے کا طریقہ!

## خواب دیکھ کر بھول جانے کے چار سبب ہیں:۔

(۱) گناہ کی کثرت ۔ (۲) مختلف کاروبار میں مصروف رہنا ۔ (۳) ضعف نیت۔
(۴) طبیعت کا اختلاف اور تغیر۔

**پہلا طریقہ:۔** جب کوئی آدمی تعبیر بتانے والے کے پاس آکر کہے، کہ اسے اپنا خواب یاد نہیں رہا، تو معبر اس سے اپنے کسی عضو پر ہاتھ رکھنے کیلئے کہے اور اس سے اس کا خواب معلوم کرے:

اگر خواب دیکھنے والا سر پر ہاتھ رکھے، تو معبر سمجھے کہ اسے خواب میں پہاڑ نظر آیا ہے۔
اگر خواب دیکھنے والا آنکھ پر ہاتھ رکھے، تو معبر سمجھے کہ اسے خواب میں کڑوے پانی کا چشمہ دیکھا ہے۔
اگر خواب دیکھنے والا ناک پر ہاتھ رکھے، تو معبر سمجھے کہ اسے خواب میں پہاڑ کا دامن نظر آیا ہے
اگر خواب دیکھنے والا رخسار پر ہاتھ رکھے، تو معبر سمجھے کہ اسے خواب میں ہرا بھرا جنگل نظر آیا ہے
اگر خواب دیکھنے والا منہ پر ہاتھ رکھے تو معبر سمجھے کہ اسے خواب میں عمدہ چشمہ نظر آیا ہے۔
اگر خواب دیکھنے والا کان پر ہاتھ رکھے تو معبر سمجھے کہ اسے خواب میں خاردار شگاف نظر آیا ہے
اگر خواب دیکھنے والا داڑھی پر ہاتھ رکھے، تو سمجھے کہ اسے خواب میں گھاس نظر آیا ہے۔
اگر خواب دیکھنے والا پیٹ پر ہاتھ رکھے، تو معبر سمجھے کہ اس نے خواب میں دریا دیکھا ہے
اگر خواب دیکھنے والا عضو مخصوص پر ہاتھ رکھے، تو معبر سمجھے کہ اُسے شراب خانہ نظر آیا ہے۔
اگر خواب دیکھنے والا کندھے پر ہاتھ رکھے، تو اسے خواب میں محل اور بلندی نظر آئی ہے
اگر خواب دیکھنے والا انگلیوں پر ہاتھ رکھے، تو اسے خواب میں پھل دار درخت نظر آیا ہے
اگر خواب دیکھنے والا انگلیوں پر ہاتھ رکھے، تو اسے خواب میں درخت کی چھوٹی شاخیں نظر آئیں
اگر خواب دیکھنے والا مقعد پر ہاتھ رکھے، تو اُسے خواب میں غلاظت نظر آئی ہے۔
اگر خواب دیکھنے والا ٹخنے پر ہاتھ رکھے، تو اُسے خواب میں ٹیلہ نظر آیا ہے۔
اگر خواب دیکھنے والا پنڈلی پر ہاتھ رکھے، تو اسکو خواب میں بے پھل درخت نظر آیا ہے

**دُوسرا طریقہ :۔** جس آدمی کو اپنا خواب یاد نہ رہا ہو اُس سے اسکا نام دریافت کرو۔ اور ابجد کے حساب سے اُس کے عدد جمع کر کے حاصل جمع کو ۹ پر تقسیم کردو۔ جو باقی بچے اُس پر مندرجہ ذیل حکم لگاؤ۔ اگر حاصل جمع تو پورا تقسیم ہو جائے، اور کوئی باقی نہ بچے، تو اسے کوئی بُرا خواب نظر آیا ہے۔

اگر ۸ عدد بچے، تو اسے خواب میں یہ اشارہ ہوا، کہ اسے کوئی سفر درپیش ہے، یا کسی عورت سے نکاح کر رہا ہے، جسکی تعبیر مبارک ہے۔

اگر ۷ عدد بچے، تو اسے خواب میں کتا یا درندہ نظر آیا ہے، جسکی تعبیر جنگ ہے۔

اگر چھ عدد بچے، اور خواب دیکھنے والا شریف ہو، اور اُسے نیک فرشتے خواب میں نظر آئے ہیں جس کی تعبیر ترقی ہے۔

اگر چھ کا عدد بچے، اور خواب دیکھنے والا شریر ہے، تو شیطان خواب میں نظر آیا ہے جسکی تعبیر فتنہ و شر اور زوال و بربادی ہے۔

اگر ۵ کا عدد باقی بچے، تو اسے گھوڑا، اور ہتھیار خواب میں نظر آئے ہیں جسکی تعبیر مضر ہے۔

اگر ۴ کا عدد بچے، تو آسمان پر ستارے اسے خواب میں نظر آیا ہے، جسکی تعبیر بلندی ہے۔

اگر ۳ کا عدد باقی بچے، تو اُسے خواب میں یہ نظر آیا ہے، کہ اُس نے کسی کو نیک کام کرنے کے لئے کہا ہے، جسکی تعبیر فائدہ اور منفعت ہے۔

اگر ۲ کا عدد باقی بچے، تو اُسے خواب میں یہ نظر آیا ہے، کہ اُس نے کسی کو نیک کام کرنے کے لئے کہا ہے، جسکی تعبیر بلند مرتبہ ہے۔

اگر ایک کا عدد باقی بچے، تو اُسے یہ خواب نظر آیا ہے، کہ اُس نے کسی کو نیک کام کرنے کے لئے کہا ہے، جسکی تعبیر خوف کا دُور ہونا ہے

## عجوبۂ خواب

(۱) بعض آدمیوں کا ذہن ایسا کند اور حافظہ ایسا کمزور ہوتا ہے کہ جاگتے میں وہ ایک معمولی شعر تک ٹھیک نہیں پڑھ سکتے۔ لیکن سوتے میں مشکل اشعار پڑھتے جاتے ہیں، اور پھر جاگ اُٹھنے کے بعد بھی صحیح شعر پڑھنے لگتے ہیں

اکثر ان پڑھ آدمی خواب میں اچھے اور مہذب الفاظ بولتے ہیں، اور فلسفہ کے نکات بیان کرتے ہیں، اور پھر جاگنے کے بعد بھی ان کا اعادہ کرتے ہیں ؟

(۲) بعض اوقات ایسا ہوتا ہے، کہ آدمی کو خواب میں نادرست یا مصنوعی بات نظر آتی ہے، مگر اسکی تعبیر ہو بہو اس کے بیٹے یا بھائی کے حق میں پوری ہوجاتی ہے۔

حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو خواب آیا، کہ ابو جہل مسلمان ہوگیا ہے مگر اسکی تعبیر یہ نکلی، کہ عکرمہ بن ابو جہل نے اسلام قبول کر لیا کسی کو خواب آیا، کہ مکہ کا امیر اسلام لے آیا، مگر واقعہ یہ ہے، کہ اس کا بیٹا عباس دائرہ اسلام میں داخل ہوا۔

(۳) اگر چھوٹے بچے کو خواب آئے، تو اسکی تعبیر اسکے والدین کے حق میں پوری طرح ہوتی ہے

(۴) حضرت علیؓ فرماتے ہیں:۔ خواب ایک عجیب و غریب چیز ہے، کہ جو کچھ نیند کی حالت میں مصنوعی طور پر نظر آتا ہے، وہی جاگتے میں درست ثابت ہوتا ہے۔

# دوسرے کو اپنے حسب منشا خواب دکھانا

سر سید مرحوم اپنی تفسیر القرآن میں سورۂ یوسفؑ کی تفسیر میں لکھتے ہیں، کہ:۔

بعض آدمی دوسرے لوگوں کو اپنے حسب منشا خواب دکھانے پر قادر ہوتے ہیں چنانچہ سوئے ہوئے آدمی کے پاس بیٹھ جاتے ہیں، اور اس طریق پر کہ وہ جاگ اٹھے اسکی قوت متخیلہ یا سامعہ پر مطلوبہ اثر ڈالتے ہیں، جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے، کہ وہ مطلوبہ خواب دیکھنے لگتا ہے۔

# خود اپنے حسب منشا خواب دیکھنا

اپنے حسب منشا خواب دیکھنے کا طریق یہ ہے:۔

جب موسم اعتدال پر ہو، یعنی نہ زیادہ سردی ہو، نہ گرمی۔ ایک صاف ستھرے اور قدرے ہوادار مکان میں چارپائی بچھا کر صاف اور سفید اجلے بستر پر لیٹ جائیں، وہاں کوئی اور آدمی موجود نہ ہو۔ بالخصوص اس رات کو آپ وہاں بالکل تنہا ہوں۔

یہ بھی ضروری ہے، کہ خواب دیکھنے والا خوش و خرم اور اس کا مزاج اعتدال پر ہو۔ دماغ درست ہو، خوراک ہلکی اور زود ہضم کھاتا ہو، سوتے وقت نہ اس کا پیٹ خالی ہو، اور نہ زیادہ بھرا ہوا۔ لیٹنے سے پہلے لازم ہے کہ وہ نہا دھو کر پاکیزہ لباس پہنے۔ بتی دیمی کر کے پرے رکھ دے، اور چارپائی پر لیٹ جائے۔ پھر دونوں ایڑیوں کے درمیانی مقام کی طرف

خوب نظر جما کر دیکھیے، اور مطلوبہ آدمی یا جگہ کا تصور باندھے، اس طرح تھوڑی دیر کے بعد نیند آجائیگی، اور مطلوبہ خواب دیکھنے کے علاوہ عجیب و غریب مناظر بھی نظر آئیں گے جو درست ہونگے اگر ایسی حالت میں سونیوالے سے کوئی سوال کیا جائے، تو وہ صحیح جواب دیگا۔ لیٹنے سے پہلے کسی کو تاکید کر دینی چاہیئے، کہ وہ صبح سویرے اگر جگا دے، مگر یونہی آنکھ نہ کھلے، تو کپڑا بھگو کر چہرے پر پھیرے۔ یا دماغ پر ٹھنڈا پانی ڈالے۔ یہ عمل پُر اسرار ہے، لہذا نہایت قابل قدر ہے۔

# خواب میں کام کرنا

نہایت حیرت انگیز بات یہ ہے، کہ انسان خواب میں بھی کام کرتا ہے، ایک یورپین ڈاکٹر نے جس نے دماغ کا علاج کرنے میں مہارت خصوصی حاصل کی تھی، خواب میں کام کرنے کے بہت سے واقعات قلمبند کیے ہیں، جن میں سے بعض دلچسپی کیلئے درج کیے جاتے ہیں:۔

ایک مصور لڑکی بیداری کی حالت میں حسب منشا تصویر بنانے سے قاصر رہی۔ بہت دفعہ کوشش کی مگر کامیاب نہ ہو سکی، ایک رات وہ سو رہی تھی، کہ اسی حالت میں اُٹھ بیٹھی اور دو گھنٹے کے اندر اندر تصویر تیار کر دی۔

کسی اخبار کے ایڈیٹر نے ایک مضمون نگار سے مضمون لکھنے کی فرمائش کی۔ مگر وہ اس کی تعمیل سے قاصر رہا، اور اس نے مضمون لکھنے کا ارادہ ترک کر دیا لیکن جب ایک ہفتہ بعد اس کا مضمون اخبار میں چھپا۔ ایڈیٹر بصد شکریہ کے ساتھ مضمون کے متعلق تعریفی الفاظ بھی لکھے، تو اسے سخت تعجب ہوا۔ ایڈیٹر نے اسکے ہاتھ کا لکھا ہوا مسودہ اسے دکھایا تو وہ بہت حیران ہوا تاہم اسے مضمون لکھنا اور ڈاک میں ڈالنا کچھ بھی یاد نہیں تھا، کیونکہ اس نے یہ دونوں کام حالت خواب میں کیئے تھے۔

ایک نوجوان کو خواب آیا، کہ وہ کسی پہاڑ کی چوٹی پر کھڑا وہاں سے ایک عقاب کا گھونسلا اُتار رہا ہے۔ جب اسکی آنکھ کھلی، تو اُس نے یہ خواب بیان کیا۔ مگر وہ ہی گھونسلا اُس کی چارپائی کے نیچے پڑا تھا۔ اگرچہ اُس نے یہ چیز خواب میں دیکھی تھی، مگر اس کا خواب محض خیال نہیں، بلکہ عملی خواب تھا۔

فوج کے کسی کپتان کو خواب آیا، کہ وہ اپنی محبوبہ کی فرمائش کے مطابق پھول لایا ہے

اور وہی پھول اس کی چارپائی پر پڑے تھے ۔

انگلستان کے لارڈ نے خواب کی حالت میں ایک پُر لطف ناول تصنیف کیا تھا ۔

اور جرمنی کے ایک شاعر نے خواب میں ایک مقبول و مؤثر نظم لکھی تھی ۔

# غیر واضح خواب اور اُس کی تعبیر!

اگر کوئی آدمی ایسا خواب بیان کرے، جو واضح نہ ہو، اور جسکی تعبیر نہ نکل سکے، تو تعبیر بتانے والے کو چاہیئے کہ وہ صاحب خواب کا نام دریافت کر کے ابجد کے حساب سے اُس کے اعداد جمع کرے، پھر حاصل جمع کو گیارہ پر تقسیم کر کے جو باقی بچے، اُس پر مندرجہ ذیل حکم لگاؤ

اگر ایک عدد باقی بچے تو ناکامی ہو گی ۔

اگر دو عدد باقی بچیں، تو غم اور ضرر پہنچے گا ۔ مگر انجام اچھا ہو گا

اگر ۳ عدد باقی بچیں، تو تین اشخاص کی مدد ملے گی ۔

اگر ۴ عدد باقی بچیں، تو علم نجوم حاصل ہو گا ۔

اگر ۵ باقی بچیں، تو کوئی فوجی عہدہ ملے گا ۔ اور غیب سے ہتھیار دستیاب ہونگے ۔

اگر چھ باقی بچیں، تو ۶ دن، ۶ ماہ، ۶ سال کے بعد روپیہ ملیگا، یا ترقی ہو گی ۔

اگر ۷ عدد باقی بچیں، تو مویشیوں سے نفع حاصل ہو ۔

اگر ۸ بچیں، تو حادثہ پیش آنیکا خوف ہے ۔ اس لیئے نہایت احتیاط کرنی چاہیئے ۔

اگر ۹ باقی بچیں، تو بُرا شگون ہے، مگر آخر میں کامیابی ہو گی ۔

اگر ۱۰ باقی بچیں، تو وہ پرہیزگار اور ثواب کا حقدار ہو گا ۔

اور اگر پورا تقسیم ہو جائے، اور باقی نہ بچے، تو کامیابی اور سرداری ملے گی ۔

**دوسرا طریقہ** — تعبیر بتانیوالے کو چاہیئے کہ خواب دیکھنے والے کا کلام نہایت غور و توجہ سے سُنے، اور جو کلمہ اُسکی زبان سے نکلے، اس کا پہلا حرف ذہن میں رکھے، پھر اُسکے مطابق مندرجہ ذیل قاعدے سے اُس کے خواب کی تعبیر بتائے :-

اگر پہلا حرف الف ہو، تو امن اور سلامتی نصیب ہو گی ۔ اور گھوڑا یا اونٹ میسر ہو گا ۔
(ب) بلا نازل ہو گی ۔ (ت) تائید الٰہی نصیب ہو گی ۔ (ج) جلال و جمال (ح) حیات

و درجۂ کمال ۔ (خ) خیر و خوبی میسّر ہوگی ۔ (د) دولت و نعمت ملیگی ۔ اور خاتمہ بالخیر ہوگا (ذ) خوش و خرم رہے گا ۔ (ر) رُتبے میں ترقی ہوگی ۔ (ز) دولت میں اضافہ یا نقصان ہوگا ۔ (س) عمر دراز ہوگی، یا ترقی ملے گی ۔ (ش) شمادی ۔ شرک ۔ شر ۔ شہادت، شمانت ۔ شرکت ۔ (ص) صعوبت، صبر و غیرہ ۔ (ض) تکلیف، رنج وغیرہ ۔ (ط) خوشی و شادمانی ۔ (ظ) ظلم ۔ (ع) علم عرفان ۔ (غ) غم و غصّہ ۔ (ف) ترقی یافتہ ۔ (ق) قوت و طاقت ۔ (ک) کفایت ۔ کمال ۔ (ل) لطف ۔ مہربانی ۔ (م) محبّت ۔ دوستی (ن) نعمت، فتح ۔ (و) وفا ۔ وقار ۔ (ہ) ہدایت یا بھُول ۔ ہلاکت (ی) یقین لیا

# خواب میں خدائے تعالیٰ کی زیارت

حضرت دانیال رح فرماتے ہیں :۔ جو بندہ مومن خدائے تعالیٰ کو خواب میں بے چون و بے چگون دیکھتا ہے، تو یہ امر کی دلیل ہے، کہ اُسے اللہ تعالیٰ کا دیدار نصیب ہوگا۔ اور اس کی سب مُرادیں بر آئیں گی ۔

حضرت ابن سیرین رح فرماتے ہیں :۔ اگر کسی کو خواب آئے، کہ خدائے تعالیٰ اس سے راز کی بات کرتا ہے، تو اس امر کی دلیل ہے کہ وہ آدمی خدا کے نزدیک بزرگی والا ہے۔ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے وَقَرَّبْنٰهُ نَجِيًّا اور ہم نے اس کو سرگوشی کے قریب کیا ۔

حضرت جابر مغربی رح فرماتے ہیں :۔ اگر کسی شخص کو خواب میں اللہ تعالیٰ شہر یا گاؤں کے اندر نظر آئے۔ تو اس امر کی دلیل ہے، کہ وہاں کے نیک آدمیوں کو عزت، بزرگی مرتبہ ملے گا۔ اور اس مقام سے ظلم دُور ہو جائے گا ۔

حضرت عبداللہ ابن عباس فرماتے ہیں :۔ کہ اگر کسی شخص کو اللہ تعالیٰ بے چون و بے چگون حالت میں نظر آئے، تو وہ خوف و اندیشہ سے پناہ میں رہے گا۔ اور اگر مسلمان ہے، تو اُسے آخرت میں دیدارِ الٰہی نصیب ہوگا ۔

حضرت امام جعفر صادق رح فرماتے ہیں، کہ اللہ تعالیٰ کو خواب میں دیکھنے کی تاویل ان سات وجوہات پر ہے، جو درج ذیل ہیں :۔

(۱) معافی و بخشش۔ (۲) بلا اور مصیبت سے امن۔ (۳) نور ہدایت اور دین میں مضبوطی۔ (۴) ظالموں پر فتح۔ (۵) بلا اور آخرت کے عذاب سے امن۔ (۶) اس ملک میں آبادی ہوگی اور بادشاہ امن و انصاف پسند ہوگا۔ (۷) عزت و بزرگی، اور دنیا و عقبےٰ میں بلند مرتبہ یہ وجوہات نظر رحمت کی صورت میں ہیں، اگر خدانخواستہ نظر قہر ہے تو اس کے برعکس ہوگا۔

ابو حاتم نے حضرت محمد بن سیرینؒ سے سنا۔ آپ نے فرمایا، کہ تمام خوابوں سے درست یہ ہے، کہ اللہ تعالیٰ کو خواب میں بے چوں و بے چگوں دیکھے۔

# قرآنی سورتیں خواب میں پڑھنے کی تعبیرات

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| سورۃ فاتحہ پڑھنا | دشمنوں سے محفوظ رہے، اور دین میں شاد ہوگا۔ |
| سورۃ البقرہ پڑھنا | اگر بیمار ہو، تو شفا پائے، غریب ہو، تو تونگر ہو جائے۔ قید سے رہائی پائے، اور غم سے نجات ملے۔ |
| سورۃ آل عمران ″ | قرضہ سے خلاصی پائے، لوگوں میں عزت و بزرگی حاصل ہو۔ |
| سورۃ النساء ″ | اہل و عیال میں برکت ہو، کاروبار میں ترقی پائے، دشمن زیر ہو۔ |
| سورۃ المائدہ ″ | دنیا میں عزت اور بزرگی حاصل ہو۔ نیک انجام ہو۔ |
| سورۃ الانعام ″ | مویشی حاصل ہوں۔ اور مال میں برکت ہو۔ |
| سورۃ الاعراف ″ | لوگوں میں ہر دلعزیز ہو۔ امانت دار ثابت ہو۔ |
| سورۃ انفال ″ | دنیا میں خیر و برکت حاصل کرے، اپنوں سے فائدہ ہو۔ |
| سورۃ التوبہ ″ | گناہوں سے توبہ کرے، نیکی کی طرف راغب ہو۔ |
| سورۃ یونسؑ ″ | سحر اور جادو کا اثر نہ ہوگا، بلکہ دشمنوں پر غالب ہو۔ |
| سورۃ ہودؑ ″ | زراعت، کاشت، دوکانداری سے رزق حاصل ہو۔ |
| سورۃ یوسفؑ ″ | صادق القول، راست گو، اور امانت دار ثابت ہو۔ |
| سورۃ الرعد ″ | کار خیر کرے۔ اور اہل عیت ایزدی اختیار کرے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| سُورۂ ابراہیم پڑھنا | | اعمال نیک وطاعتِ الٰہی میں مصروف ہو، خاتمہ باایمان ہو۔ |
| سُورۂ الحِجر | ″ | علم دین حاصل ہو، اور علم اسلام کی اشاعت کرے۔ |
| سُورۂ النحل | ″ | محنت وآفت و تباہی سے محفوظ رہے، زندگی آرام سے بسر ہو۔ |
| سُورۂ بنی اسرائیل | ″ | دنیا میں عزت حاصل کرے، نیک نام ہو۔ |
| سُورۂ کہف | ″ | درازئ عمر کی نشانی ہے، اور دلی مراد حاصل کرے۔ |
| سورۂ مریمؑ | ″ | سنتِ رسول اللہ پر سختی ثابت ہو۔ دین میں کامل ہو۔ |
| سُورۂ طٰہٰ | | دشمن پر فتح حاصل کرے، رنج سے آزاد ہو۔ |
| سورۃ الانبیاء | ″ | دنیا وعقبیٰ (یعنی دونوں جہانوں) میں عزت حاصل کرے۔ |
| سُورۂ الحج | ″ | زاہد ومتقی ہو۔ اور خادمِ دین ثابت ہو۔ |
| سورۂ المؤمنون | ″ | ایمان پر خاتمہ ہو، عاقبت میں مرتبہ بلند ہو۔ |
| سورۂ الفرقان | ″ | راہِ باطل سے پرہیز کرے، صداقت اختیار کرے۔ |
| سورۂ نور | ″ | دل علم وعرفان سے معمور ہو، حکمت ودانائی حاصل ہو۔ |
| سورۂ الشعراء | ″ | گناہوں سے نجات پائے۔ توبہ قبول ہو۔ |
| سُورۂ صٓ | ″ | دنیا میں صاحبِ مال ومنال اور دین میں بزرگ ہو۔ |
| سُورۂ النمل | ″ | دولتِ دنیا نصیب ہو، اور راحت ہاتھ آئے۔ |
| سُورۂ القصص | ″ | ذکرِ حق میں مشغول رہ کر دنیا کی نعمتوں میں سرفراز ہو۔ |
| سُورۂ العنکبوت | ″ | لوگوں میں دین اسلام کی اشاعت کرے۔ |
| سُورۂ الروم | ″ | دینِ الٰہی میں جہاد کرنے کی کوشش کرے۔ نیک انجام ہو۔ |
| سُورۂ السجدہ | ″ | گناہ سے توبہ کرے، سربسجدہ اس دنیا سے رحلت کرے۔ |
| سُورۂ الاحزاب | ″ | احکامِ الٰہی کی متابعت کرے۔ پرہیزگار ہو، اور خاتمہ بالخیر ہو۔ |
| سورۂ السباء | ″ | عابد وزاہد ہو۔ پرہیزگاری اختیار کرے۔ بزرگِ دین ہو۔ |
| سُورۂ فاطر | ″ | دنیا میں شادکام ہو، اور عاقبت بخیر ہو۔ |
| سورۂ یٰسین | ″ | دل میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت قائم ہو، نیک انجام ہو۔ |
| سُورۂ صٰفّٰت | ″ | نیک راستہ پر چلے، اور نیکی کی تلقین کرے۔ |

| | |
|---|---|
| سورۃ الزمر پڑھنا | دین میں ثابت قدم ہو، سلامتی حاصل ہو، راحت و آرام پائے۔ |
| سورۃ مومن 〃 | ایماندار ہو۔ صاحب اخلاص ثابت ہو۔ |
| سورۃ حٰم السجدۃ 〃 | دل و جان سے دین پر فریفتہ ہو، نیک نام اور بزرگی حاصل کرے۔ |
| سورۃ حٰم عسق 〃 | عمر دراز ہو، شاد کام رہے، رنج سے خلاصی پائے۔ |
| سورۃ الزخرف 〃 | عبادت الٰہی میں مصروف ہو۔ دنیا سے بیگانہ رہے۔ |
| سورۃ الدخان 〃 | جھوٹ سے نفرت ہو، سچائی کی طرف راغب ہو۔ |
| سورۃ الجاثیہ 〃 | گناہوں سے تائب ہو۔ نیک اور پرہیزگار ہو۔ |
| سورۃ الاحقاف 〃 | والدین کا فرمانبردار ہو، سعادتمندی حاصل ہو۔ |
| سورۃ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پڑھنا۔ | دنیا میں خیر و برکت حاصل کرے، عاشق رسول ہو، حج کرے اور زیارت مدینہ منورہ حصول ہو۔ نیک انجام ہو۔ |
| سورۃ الفتح 〃 | فتح و نصرت حاصل کرے، اقبال بلند ہو۔ |
| سورۃ الحجرات 〃 | گناہ سے بچے، غیبت اور عیب جوئی سے پرہیز کرے۔ |
| سورۃ ق 〃 | کسب ہنر سے فائدہ حاصل کرے۔ |
| سورۃ الذاریات 〃 | سخاوت کرے، اور احسان سے لوگوں میں ہر دلعزیز ہو۔ |
| سورۃ الطور 〃 | دشمن پر غالب ہو۔ بے فکری میں عمر بسر کرے۔ |
| سورۃ القمر 〃 | سحر اور جادو کا اثر نہ ہو۔ امان پائے۔ |
| سورۃ الرحمٰن 〃 | کذب و افترا (جھوٹ اور بہتان) سے پرہیز کرے۔ |
| سورۃ الواقعہ 〃 | اللہ تعالیٰ کی عبادت میں مشغول ہو۔ شرک سے پرہیز کرے۔ |
| سورۃ الحدید 〃 | اسلام کا خادم بننے کی نشانی ہے، اور عزت پائے۔ |
| سورۃ المجادلۃ 〃 | عورتوں کے جھگڑوں میں مصروف ہو، پریشانی حاصل ہو۔ |
| سورۃ الحشر 〃 | دینداروں کی صحبت حاصل ہو، آخرت کی فکر ہو۔ |
| سورۃ ممتحنہ 〃 | ایسی محنت و مشقت میں مبتلا ہو، کہ اسمیں جان بھی دیدے۔ |
| سورۃ الصف 〃 | راہ خدا میں جہاد کرے، شہید یا غازی کا رتبہ حاصل ہو۔ |
| سورۃ الجمعہ 〃 | خیر و برکت حاصل کرے، اور دین کا خادم ہو۔ |

| | | |
|---|---|---|
| سورۃ المنافقون | پڑھنا | منافقت سے ثابت ہو، ریاکارانہ عبادت کرے۔ |
| سورۃ التغابن | 〃 | صدقہ وخیرات کا درجہ حاصل کرے۔ |
| سورہ طلاق | 〃 | حق صداقت پر حامل ہو۔ دین میں کامل ہو۔ |
| سورۃ التحریم | 〃 | گھر میں نفاق پڑنے کا باعث ہے، پریشانی میں مبتلا ہو۔ |
| سورۃ ملک | 〃 | دنیا میں بزرگی کا شرف حاصل ہو۔ علم دین پڑھے۔ |
| سورۃ القلم | 〃 | مخلوقِ خدا کا محسن ثابت ہو۔ ہر دلعزیز ہو جائے۔ |
| سورۃ الحاقۃ | 〃 | احکام الٰہی کی متابعت کرے، دنیاوی دولت کے حصول سے فکر مند ہو، خاتمہ بالایمان ہو۔ |
| سورۃ المعارج | 〃 | خوف ودہشت سے دنیا میں امن حاصل کرے۔ |
| سورۃ نوح | 〃 | آخرت میں نجات حاصل کرے، دنیا میں رتبہ بلند ہو۔ |
| سورۃ الجن | 〃 | جنات اور سحر سے نجات ملے۔ |
| سورۃ المزمل | 〃 | عبادتِ خداوندی میں مشغول ہو۔ دنیا سے بیزار ہو۔ |
| سورۃ المدثر | 〃 | نیک عمل سرزد ہوں، بُرائی سے بچے۔ |
| سورۃ القیامۃ | 〃 | بُرے کاموں سے توبہ کرے، خوشنودی حق تعالیٰ حاصل کرے۔ |
| سورۃ الدہر | 〃 | درویشوں سے محبت کرنے سے رضائے الٰہی حاصل کرے۔ |
| سورۃ المرسلات | 〃 | کشائش رزق حاصل ہو۔ پریشانی دُور ہو۔ |
| سورۃ النبا | 〃 | دنیا ودین کے نیک کام سرزد ہوں۔ |
| سورۃ النازعات | 〃 | بحالتِ نزع اسے کوئی خوف نہ ہوگا۔ قبر میں آرام پائے۔ |
| سورۃ عبس | 〃 | راہ حق میں خیرات دے۔ نیکی کی راہ پر گامزن ہو۔ |
| سورۃ التکویر | 〃 | بجانب مشرق طویل سفر درپیش آئے۔ |
| سورۃ الانفطار | 〃 | دل میں خوفِ خدا پیدا ہو۔ نیک کاموں میں مشغول ہو۔ |
| سورۃ المطففین | 〃 | دنیا میں عادل وانصاف پسند ہو، نیک نامی حاصل کرے۔ |
| سورۃ الانشقاق | 〃 | روزِ محشر پرسشِ اعمال سے سرخروئی حاصل ہو۔ |
| سورۃ البروج | 〃 | ہر قسم کے تفکرات دنیاوی سے نجات حاصل کرے۔ |

| | |
|---|---|
| سورۃ الطارق پڑھنا | فرزند صالح پیدا ہو، جس سے دل خوش ہو۔ |
| سورۃ الاعلیٰ ؍؍ | ذکرِ خدائے تعالیٰ میں مشغول رہے۔ |
| سورۃ الغاشیہ ؍؍ | دنیاوی عزت اور اعلیٰ مراتب حاصل کرے۔ |
| سورۃ الفجر ؍؍ | نیک اعمال سرانجام دے، دنیا میں شہرت حاصل کرے |
| سورۃ البلد ؍؍ | انسانوں کے ساتھ احسان کرے، مگر خود فائدہ سے محروم رہے |
| سورۃ الشمس ؍؍ | دنیاوی بلاؤں سے نجات حاصل کرے۔ دین میں سربلند ہو۔ |
| سورۃ الضحیٰ ؍؍ | سائلوں کے سوال پورے کرنے کا ثواب حاصل کرے۔ |
| سورۃ الم نشرح ؍؍ | دونوں جہان کی مرادیں حاصل کرے۔ |
| سورۃ التین ؍؍ | دنیا میں خیر و برکت حاصل ہو۔ عاجزی میں وقت بسر ہو۔ |
| سورۃ علق ؍؍ | دنیا میں متواضع اور نیک خصلت ہو۔ |
| سورۃ القدر | انجام نیک ہو، کارِ خیر سے ثواب عظیم حاصل کرے۔ |
| سورۃ بینہ ؍؍ | خلق خدا کو راہِ ہدایت پر لگائے، خوفِ خدا میں مستغرق رہے۔ |
| سورہ زلزال ؍؍ | مشرک لوگوں کو تلقین کرے، خدا کے خوف سے لوگوں کو ڈرائے۔ |
| سورہ العادیات ؍؍ | اپنے قبیلہ کا سردار ہو۔ اہل و عیال میں محبوب و مقتدر ہو۔ |
| سورۃ القارعۃ ؍؍ | لوگوں میں قدر و منزلت اور بزرگی حاصل ہو۔ |
| سورۃ التکاثر ؍؍ | بزرگوں کی زیارت حاصل کرے، نیک راستہ اختیار کرے۔ |
| سورۃ العصر ؍؍ | تجارت میں فائدہ ہو، شہرت عام ہو۔ |
| سورۃ الہمزہ ؍؍ | لوگوں میں شناسا ہونے کا باعث ہو۔ |
| سورۃ الفیل ؍؍ | دشمن پر فتح حاصل کرے، شادکام ہو، نیک نام ہو۔ |
| سورۃ قریش ؍؍ | کسی کی صحبت بد کے باعث دین میں رسوا ہو۔ |
| سورۃ الماعون ؍؍ | دشمن پر فتح پائے، عزت حاصل ہو۔ دین میں کامل ہو۔ |
| سورۃ الکوثر ؍؍ | بزرگوں کا ہم جلیس ہو۔ نیک راہ اختیار کرے، مگر دنیا سے کم فائدہ حاصل کرے۔ |
| سورۃ الکافرون ؍؍ | موت کی نشانی ہے، باعث پریشانی ہے۔ |

| | |
|---|---|
| سورۃ النصر پڑھنا | متوکل علی اللہ ہو۔ صابروں کی صف میں شمار ہو۔ |
| سورۃ لہب 〃 | زنا کاری وبدکاری میں مبتلا ہو۔ |
| سورۃ اخلاص 〃 | دین ودنیا میں سرفراز ہو۔ دولت مندوں میں شمار ہو۔ |
| سورۃ الفلق 〃 | جادو وغیرہ کا اثر نہیں ہوسکتا۔ شیطانی اثرات سے محفوظ رہے اور حاسدوں کے حسد سے بچے۔ |
| سورۃ الناس 〃 | فراخی رزق ونظر بد سے محفوظ رہے، دین میں دسترس حاصل ہو۔ |

# ملائکہ کو خواب میں دیکھنے کی تعبیرات

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| حضرت جبرائیل ؑ کو ہنستے دیکھنا۔ | دشمن پر فتحیاب ہو۔ شر شیطان سے محفوظ رہے، رزق میں فراخی پائے دین میں مشہور ہو۔ غیب دان ہو۔ |
| حضرت جبرائیل ؑ کو غصہ میں دیکھنا۔ | غم واندوہ میں مبتلا ہو، کسی آسمانی بلا میں گرفتار ہو۔ بدنام ہو، اور عیش وعشرت میں حصہ لینے کی کوشش کرے، مگر بدنام ہو۔ اور اسلام سے بے بہرہ رہے۔ بروں کی صحبت حاصل کرے۔ |
| حضرت جبرائیل ؑ سے خوشخبری سننا۔ | غیب سے نصرت الٰہی نصیب ہو، دین ودنیا میں خیروبرکت پائے۔ خویش واقارب میں بزرگ ہو۔ والدین کا تابعدار رہے۔ |
| حضرت جبرائیل ؑ سے نصیحت حاصل کرنا۔ | دین میں بزرگ ہو، برے کاموں سے نفرت کرے، حرام سے پرہیز اور عبادت خداوندی میں مشغول ہو۔ |
| حضرت جبرائیل ؑ سے کوئی چیز حاصل کرنا۔ | غیب سے خزانہ ہاتھ آئے، کاروبار میں ترقی ہو، شہرت عام ہو مگر فکر مند رہے۔ |
| حضرت میکائیل ؑ کو اپنی صورت میں دیکھنا۔ | خیروبرکت سے دل مطمئن ہو، نیکوں کی صحبت حاصل ہو۔ بیوی نیک خصال ملے۔ دشمن پریشان ہوں۔ |
| حضرت میکائیل ؑ سے ملنا یا کچھ لینا۔ | رزق میں اس قدر فراخی ہو، کہ غنی بن جائے، اور بڑے مالداروں میں شامل ہو۔ |

| | |
|---|---|
| حضرت میکائیلؑ سے ملاقات کرنا۔ | دنیا میں مشہور ہو۔ اور اولاد کو خوشحال دیکھے، مگر دشمنوں سے گزند پہنچے۔ آخرت نیک ہو۔ |
| حضرت میکائیلؑ کو پرغضب دیکھنا۔ | ملک میں وبا پڑنے کی علامت ہے۔ قحط پڑجانے سے اکثر لوگ پریشان ہوں، اگر امیر خواب دیکھے، تو غریب ہو۔ مصیبت میں مبتلا ہو۔ |
| حضرت اسرافیلؑ کو غصہ میں صور پھونکتے دیکھنا۔ | اگر بادشاہ دیکھے، تو ملک میں وبا پھیل جائے، موت عام ہو اور رعیت بے چین ہو۔ یا غنیم حملہ آور ہو۔ اگر غریب دیکھے، تو موت آئے۔ |
| حضرت اسرافیلؑ کو خندہ رو دیکھنا۔ | اگر بادشاہ دیکھے، تو ملک و سلطنت میں ترقی ہو، اور اگر غریب دیکھے تو امیر ہو۔ صاحب توقیر و باعزت ہو۔ بادشاہ کا نزدیکی ہو۔ |
| حضرت اسرافیلؑ کو مہرہ لگاتے دیکھنا۔ | جو شخص یہ خواب دیکھے، اُس کی موت واقع ہو۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو خندہ رو دیکھنا۔ | درازیٔ عمر کا باعث ہے، راحت و آرام پائے، بے فکری میں عمر گذرے، اور نیک انجام ہو۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو سلام کرتے دیکھنا۔ | شہید ہونے کی دلیل ہے، اگر شہید نہ ہو، تو موت میں شہادت کا درجہ حاصل ہو۔ |
| حضرت عزرائیلؑ سے شیرینی لینا، یا کھانا۔ | سکرات موت میں آسانی ہو۔ نیکوں میں داخل ہو، قبر کو روشن و فراخ پائے۔ دنیا میں راحت نصیب ہو۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو غصہ میں دیکھنا۔ | بیمار ہو، سخت پریشانی اٹھائے۔ جان کندن میں سختی ہو اور انجام بُرا ہو۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو دُور سے دیکھنا۔ | کسی بادشاہ وقت سے کام پڑے، یا کسی امیر و رئیس سے ملاقات ہو۔ سفر دراز درپیش آئے۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو آسمان سے اُترتے دیکھنا | اچانک موت واقع ہو۔ دل پریشان ہو۔ صدمہ عظیم ہو۔ اور اگر بادشاہ دیکھے، تو آسمانی بلائیں نازل ہوں۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو آسمان پر چڑھتے دیکھنا | اگر بیمار ہو، تو شفا پائے، راحت ہاتھ آئے۔ اور اگر غریب ہو، تو مالدار ہو جائے۔ اگر بادشاہ دیکھے، تو رعیت کو خوشحال پائے۔ |

| | |
|---|---|
| کراماً کاتبین[1] دیکھنا۔ | دین و دنیا کی فلاح پائے۔ اگر مفلس دیکھے، تو راحت حاصل ہو۔ |
| ملائکہ کو باہم لڑتے 〃 | گناہوں میں مبتلا ہو۔ عذاب الٰہی میں گرفتار ہو۔ |
| فرشتوں کا گروہ 〃 | مال و متاع میں زوال ہو، دین میں ترقی ہو۔ غیب سے مدد ملے۔ |
| فرشتوں کو سجدہ کرتے ہوئے دیکھنا۔ | دین و دنیا کی کامرانی کا سبب ہے۔ عاقبت نیک ہو۔ |
| فرشتوں کو عورتوں کی شکل میں دیکھنا۔ | خدا تعالیٰ پر بہتان لگائے، بے دین ہو۔ شریر لوگوں میں داخل ہو، عاقبت خراب دیکھے۔ |
| فرشتوں کو اڑتے 〃 | دولت ہاتھ آئے، دین میں دسترس حاصل ہو۔ بخت بلند ہو۔ |
| فرشتوں کے ساتھ اڑنا۔ | افعال بد سے تائب ہو، موت قریب سمجھے، آخرت نیک ہو۔ |
| فرشتوں کو دیکھنا۔ | اگر دور سے دیکھے، تو مصیبت میں مبتلا ہو، اگر نزدیک تو آرام پائے۔ |
| فرشتوں کو ہدایت کرتے دیکھنا۔ | اگر نیک دیکھے، تو خوشی حاصل ہو، اور آرام پائے، اور اگر بد دیکھے تو رنج و پریشانی اٹھائے۔ توبہ کرے، تو نیک ہے۔ |
| فرشتے سے بشارت سننا | بزرگی کی دلیل ہے۔ خوشی حاصل ہو۔ |
| فرشتے کو استقبال کرتے دیکھنا۔ | دین میں کامل ہو۔ بزرگی ملے، راحت پائے۔ اور قبیلہ یا شہر کا سردار ہو۔ |
| فرشتے سے سفید یا سبز کپڑا لیتے دیکھنا۔ | موت وارد ہو، یا قریبی رشتہ دار، یا عزیز فوت ہو جائے۔ اور رنج و غم بے اندازہ اٹھائے۔ |
| حاملان عرش[2] کو دیکھنا | بادشاہ بننے کی بشارت ہے، اگر غریب ہے تو دولت مند ہو۔ |
| حاملان عرش سے ملاقات کرتے دیکھنا | کسی بادشاہ سے عزت و توقیر حاصل ہو۔ دینداروں اور بزرگوں کی صحبت حاصل کرے، اور فریضۂ حج ادا کرے۔ |
| حاملان عرش کو حمد و ثنا و تسبیح کرتے دیکھنا۔ | اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل ہو۔ اولیاء اللہ کی صفت میں شامل ہو، عاقبت نیک ہو۔ اپنی موت کو قریب سمجھے۔ |

[1] نیک و بد اعمال لکھنے والے فرشتے جو بندے کے ساتھ ہر وقت رہتے ہیں۔ ۱۲

[2] عرش الٰہی کو اٹھانے والے فرشتے ۱۲

# خواب میں پیغمبروں کو دیکھنے کی تعبیرات

حضرت ابن سیرینؒ فرماتے ہیں :۔

کہ پیغمبروں کی تین قسمیں ہیں :۔ (۱) اولوآلعزم (۲) مرسل (۳) نبی

**اولوالعزم**، چھ پیغمبر ہیں :۔ (۱) حضرت آدم علیہ السلام۔ (۲) حضرت نوح علیہ السلام۔ (۳) حضرت ابراہیم علیہ السلام (۴) حضرت موسیٰ علیہ السلام (۵) حضرت عیسیٰ علیہ السلام (۶) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ۔

**مرسل** پیغمبر وہ ہیں، جن پر حضرت جبرائیل علیہ السلام وحی لائے، انکی تعداد تین سو تیرہ ہے ۔

**نبی** وہ ہیں، جن پر حضرت جبرائیل علیہ السلام وحی لائے ۔

**اُولوالعزم :۔** اگر کسی شخص کو خواب میں کوئی اولوالعزم پیغمبر نظر آئے، تو اس امر کی یہ دلیل ہے، کہ عزت، بزرگی، اور درجہ بلند ملے گا ۔

**مُرسل :۔** اگر کوئی شخص کسی مرسل کو خواب میں دیکھے، تو اُسے دشمن پر فتح حاصل ہوگی ۔

**نبیؑ :۔** حضرت کرمانی صاحبؒ فرماتے ہیں، اگر کسی شخص کو خواب میں کوئی نبی بہ خندہ پیشانی اور خوش و خرم نظر آئے، تو اُسے عزت و مرتبہ اور امداد الٰہی حاصل ہوگی۔ اور اگر غصے کی حالت میں نظر آئے، تو وہ بدحالی، غم اور سختی اُٹھائے گا ۔

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| حضرت آدمؑ کو دیکھنا | بزرگی اور ولایت حاصل ہو، نیکی کی بشارت ہو، توبہ قبول ہو۔ |
| حضرت حواؑ کو دیکھنا | مال و دولت پائے۔ عمر دراز ہو۔ دولت و رزق میں ترقی ہو۔ |
| حضرت نوح علیہ السلام کو دیکھنا۔ | درازی عمر ہو، دشمن کی سختی میں مبتلا ہو، لیکن آخر رہائی پائے۔ مسرت و خوشی حاصل ہونے سے آرام پائے ۔ |
| حضرت ادریسؑ کو دیکھنا | دنیا میں سرخروئی حاصل ہو، نیک نام ہو۔ اور عاقبت بخیر ہو۔ |

| | |
|---|---|
| حضرت ہودؑ کو دیکھنا | دشمن پر غلبہ حاصل ہو۔ رنج سے آزاد ہو۔ |
| حضرت لوطؑ کو 〃 | درستی اعمال، اور دلی مراد بر آنے کی نشانی ہے۔ |
| حضرت صالحؑ کو 〃 | خیر و برکت حاصل ہو، بیوی سے راحت ملے، اولاد سے آزردہ ہو۔ |
| حضرت ابراہیمؑ کو 〃 | بادشاہ کے ظلم میں مبتلا ہو۔ والدین سے برائی سے پیش آئے۔ |
| حضرت اسمٰعیلؑ کو 〃 | فتح اور مالِ غنیمت حاصل ہو، نیک دل، نیک خو، اور نیک انجام ہو |
| حضرت یعقوبؑ کو 〃 | غم اولاد میں مبتلا ہو۔ بعد میں مسرت سے تبدیل ہو۔ |
| حضرت یوسفؑ کو 〃 | تہمت میں مبتلا ہو۔ آخر میں سعادت حاصل ہو، نیک نام ہو۔ |
| حضرت شعیبؑ کو 〃 | دشمن سے مغلوب ہو۔ بعد میں فتح پائے، راحت ہاتھ آئے۔ |
| حضرت موسیٰؑ کو 〃 | بادشاہ وقت کا ہلاک ہو، اور خود اہل و عیال میں مبتلا ہو۔ |
| حضرت داؤدؑ کو 〃 | عزت و بزرگی، مال و دولت حاصل ہو، نئی ایجاد پیدا کرے۔ |
| حضرت زکریاؑ کو 〃 | طاعتِ الٰہی میں توفیق پانے کی دلیل ہے۔ |
| حضرت یحییٰؑ کو 〃 | نیک کاموں کو سرانجام دے، دنیا سے فائدہ نہ ہو۔ |
| حضرت خضرؑ کو 〃 | درازیٔ عمر ہو، طوالتِ سفر و ترقیٔ رزق کا باعث ہو۔ |
| حضرت یونسؑ کو 〃 | غم و آلام کی تاریکی، خوشی اور فارغ البالی کی روشنی سے مبدل ہو |
| حضرت ایوبؑ کو 〃 | ناامیدی سے امید ہو۔ سخاوت کرے۔ |
| حضرت عیسیٰؑ کو 〃 | عبادت خداوندی میں مشغول ہو، دنیا سے کنارہ کش ہو۔ |

# حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھنا

فی الحقیقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہی خواب میں دیکھنا ہے کیونکہ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے، کہ فرمایا حضورِ پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے، جس نے مجھے خواب میں دیکھا، اس نے حق دیکھا، کیونکہ شیطان میری صورت اختیار نہیں کر سکتا۔ اور جو شخص مجھے خواب میں دیکھے گا، اس سے رنج و غم دور رہے گا۔ حیران نہ ہو، مجھے خواب میں دیکھنے کی تعبیر زیادہ تر عقبیٰ کی بھلائی ہے۔

**نوٹ:** جو شخص حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارتِ پاک خواب میں کرے پس

